


یہ ستارے یہ کہکشاں یہ فلک رہبرِ راہِ زندگانی ہیں!

DECEMBER 2018
ABC Certified/CPNE Member

آفاقی معلومات کا علمبردار

# ماہنامہ روحانی آئینہ قسمت لاہور ®

کلاسیکل نجوم کا نیا سلسلہ

## علم نجوم ایک سائنس یا عقیدہ؟

آمد ظہور باسعادت امام مہدی آخرالزمانؑ کے انتظار میں شائع ہونے والی بین الاقوامی جنتری

## بارہ 12 امامیہ جنتری ®

2019ء آئینہ قسمت زنجانی جنتری

کائنات میں نیا پاکستان

تدبیر سے تقدیر بدلنے کا سال

اول 37 (1)

آخر 801 (9)

19 انیس حروف

حدیثِ عشق دو باب است کربلا و دمشق
یکے حسینؑ رقم کرد و دیگرے زینبؑ

نتیجہ فکر: منجم اعظم شاہ زنجانی

از افادیات شہزادہ سید محمد علی زنجانی

/astrologermuhammadalizanjani
aienaeqismat@gmail.com

ASTROLOGY FOR ALL

اسلامی دنیا میں مسلم مفکرین و منجمین کی یاد میں شائع ہونے والی پہلی اسلامی تقویم

## البیرونی تقویم 2019ء

2019
LUCKY NUMBERS

انعام لکی نمبرز میں آئینہ قسمت

از افادات: شہزادہ سید مصور علی زنجانی

12 امامیہ جنتری 2019ء اور البیرونی تقویم لکی نمبرز لئے ہوئے شائع ہو چکی ہے

ASTROLOGY FOR ALL

بس اللہ کا ارادہ یہی ہے اے اہل بیت کہ وہ تم سے ہر برائی کو دور رکھے اور اس طرح پاک و پاکیزہ رکھے جو پاک و پاکیزہ رکھنے کا حق ہے

آمد ظہور باسعادت امام مہدی آخر الزمانؑ کے انتظار میں شائع ہونے والی بین الاقوامی جنتری

# 12 بارہ امامیہ جنتری ®

سنہ 2019ء

ماہنامہ آئینہ قسمت

زنجانی جنتری

کائنات میں نیا پاکستان

تدبیر سے تقدیر بدلنے کا سال

اول 37 (1)

آخر 801 (9)

19

انیس حروف

حدیث عشق دو باب است کربلا و دمشق

یکے حسینؑ رقم کرد و دیگرے زینبؑ

نتیجہ فکر: منجم اعظم شاہ زنجانی

از افادیات شہزادہ سید محمد علی زنجانی

/astrologermuhammadalizanjani

aienaeqismat@gmail.com

ASTROLOGY FOR ALL

---

تبارک الذی جعل فی السماء بروجا وجعل فیہا سراجا وقمرا منیرا

GOLDEN YEAR 72

# زنجانی جنتری ®

سنہ 2019ء

aienaeqismat@gmail.com

روحانی ماہنامہ آئینہ قسمت لاہور

2019 (3) پاکستان (3)

آسمانی کونسل پاکستان پر مہربان

نئے پاکستان کا نیا جھنڈا

تیسری عالمگیر جنگ کا خطرہ؟

786

(3)

از افادیات شہزادہ سید انتظار حسین شاہ زنجانی

https://youtu.be/w2MMvyCM4Eg

www.aienaeqismat.com.pk

ASTROLOGY FOR ALL

---

آفاقی معلومات کا علمبردار

انعام کی نمبرز آئینہ قسمت میں

ASTROLOGY FOR ALL

www.aienaeqismat.com.pk

مسلسل اشاعت کا اٹھارواں سال

Watch 24/7 on YouTube

Also Available on Viber Tango WhatsApp

00923009483758

ایڈیٹر ماہنامہ آئینہ قسمت

Kashana-e-Zanjani, D-125, Gulberg-II, Near Main Market, Lahore - 54660 Pakistan

Lahore Ph: 042-35752277,35872277 - Rawalpindi Ph: 051-4732742 - Karachi Ph: 021-32217544 - Email: aienaeqismat@gmail.com

---

اسلامی دنیا میں مسلم مفکرین و منجمین کی یاد میں شائع ہونے والی پہلی اسلامی تقویم

# البیرونی تقویم

سنہ 2019ء

انعام کی نمبرز آئینہ قسمت میں

از افادات: شہزادہ سید مصورؔ علی زنجانی

بیادِ حضرت میراں حسین زنجانی رحمۃ اللہ علیہ پیر بھائی حضرت داتا گنج بخش علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ لاہور

A.B.C سے باقاعدہ منظور شدہ اشاعت

ماہنامہ روحانی آئینہ قسمت® لاہور

آقائے مصطفیٰ ﷺ کا علمبردار

جلد نمبر 71 | DECEMBER 2018 | شمارہ نمبر 09

بانیٔ ادارہ منجم اعظم الحاج سیدنا ظر حسین شاہ زنجانی قدس سرہ العزیز

جانشین خاندانِ زنجانیہ عالیہ

شہزادہ سیّد مصوّر علی شاہ زنجانی

شہزادہ سیّد محمد علی شاہ زنجانی

شہزادہ سیّد محسن علی شاہ زنجانی

بیرون ممالک سالانہ چندہ

مڈل ایسٹ 7000 روپے

انڈیا، ایران، سری لنکا 7000 روپے

یورپ، فار ایسٹ 8000 روپے

امریکہ، کینیڈا، آسٹریلیا 9000 روپے

قیمت 70 روپے

سالانہ چندہ 750 روپے

لائف ممبر شپ 9000 روپے

لائف ممبر شپ 1000 ڈالر For 12 Years





چیف ایڈیٹر: شہزادہ سید انتظار حسین شاہ زنجانی

گروپ ایڈیٹر: شہزادہ سید محمد علی زنجانی

آئینہ قسمت | زنجانی جنتری | 12 امامیہ جنتری | البیرونی تقویم

ایڈیٹر: شہزادہ سیّد مصوّر علی شاہ زنجانی

سب ایڈیٹر: شہزادہ حافظ سید محسن علی زنجانی




رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

یاد رکھو! اللہ کی مدد و نصرت صبر کے ساتھ ہی ہے

اور ہر تکلیف و مصیبت کے بعد کشادگی ہے اور

بلاشبہ ہر تنگی و مشکل کے بعد آسانی ہے۔

(مسند احمد: 2804، عن حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما)


کاشانہ زنجانی 125-ڈی، گلبرگ 2

54660 بالمقابل یونین کونسل حضرت میراں حسین زنجانی روڈ نزد ڈن مارکیٹ لاہور

Ph: 042-357522277 - 35872277

Mobile: 0300-9483758

کاشانہ زنجانی راولپنڈی

A-19، جی ٹی روڈ (جہلم روڈ)، بالمقابل کالف کلب / آرمی ہاؤس، عقب پی ایس او پٹرول پمپ

PH: 051-8732742

051-8732764

کاشانہ زنجانی

نزد انصار برنی ٹرسٹ و ہمدرد دواخانہ آرام باغ روڈ، کراچی-74200

Ph: 021-32217544





سید انتظار حسین زنجانی ایڈیٹر / پبلشر نے حیدری پریس، ریلوے روڈ، لاہور سے چھپوا کر کاشانہ زنجانی D-125 گلبرگ 2 لاہور سے شائع کیا





websites:www.aienaeqismat.com.pk

Email:aienaeqismat@gmail.com

## حمد

قمر زیدی

شایانِ شان تری کر سکیں بیاں
اتنی مجال معنی و الفاظ میں کہاں
میں بندہ فقیر و گنہگار اور تو
غفار و پروردگار و مددگار و مہرباں
پروردگار قادر مطلق ہے تیرا نام
اک حرفِ کن سے تو نے بنائے ہیں دو جہاں
یکتا ہے تیری ذات، دوامی تری صفات
قلب بشر میں ہے جو ہے تجھ پر عیاں
سوچوں تو اردگرد دیکھوں تو آس پاس
محسوس گر کروں تو دل و جان میں ہے نہاں
مالک تری ثنا ہے مرکزِ خیال
ہوتا ہے ہر کرن سے مرے فن کی تو عیاں

## نعت

تابش دہلوی

تمام شکل محمد صلی اللہ علیہ وسلم میں جلوہ آرا ہے
وہ حسن ذات جو ہر آئینہ سے پیدا ہے
یہ راز مجھ پہ تری رحمتوں سے فاش ہوا
کہ یہ وجود تو محرومیوں کی دنیا ہے
احد نہیں مگر احمد ہیں کیا یہ کیا معلوم
حجابِ میم یہاں کب کسی سے اٹھا ہے
میرے وجود کی تشنگی بجھائے گا
سراب جس کے سحابِ کرم سے دریا ہے
کبھی حرم ہے مدینہ کبھی مدینہ حرم
نگاہِ شوق یہ عالم بھی دیکھنے کا ہے
بہت ملا ہے رؤف و رحیم سے تابش
بتاؤں کیا کہ مرے دامن میں آج کیا کیا ہے



## منقبت

غمِ حسینؑ کا مقصد بدل نہیں سکتا
خیال جل گئے پیغام جل نہیں سکتا
نہ شہ کو شبِ الم سے ڈرا شب عاشور
حسینؑ کہہ دیں تو سورج نکل نہیں سکتا
یہ بات بھول گئے دشمن ابو طالبؑ
رسولؐ کفر کے دامن میں پل نہیں سکتا



# زنجانی جنتری 2019ء

بلادِ اسلامیہ ہندو پاک کی مایۂ ناز اور مقبول عام اسلامی تقویم **زنجانی جنتری** جسے آج سے **63** سال پہلے منجم اعظم الحاج سیّد ناظر حسین شاہ زنجانی نے شائقین روحانیات علم نجوم کیلئے پاکستان اور بیرونِ ممالک مقیم علوم مخفیہ کے شائقین کیلئے صدقِ خلوص سے مرتب و جاری کیا تاکہ ان کی بہتر راہنمائی ہو سکے اور انہیں فیض روحانی بھی ملے۔ بانی ادارہ منجم اعظم کی فہم و فراست، روحانی علم دوستی اور دور اندیشی کا اپنا انداز تھا۔ انکے جانشین فرزند شہزادہ سیّد انتظار حسین شاہ زنجانی کی شب و روز محنت سے آج "**زنجانی جنتری**" نہ صرف پاکستان بلکہ پوری دنیا میں اُردو پڑھنے والے افراد کی پسندیدہ تقویم بنتی جا رہی ہے۔ جس کی وجہ اس کی خوبصورت ڈیزائننگ، پرنٹنگ، کتابت اور بالخصوص اس میں ہر وہ معلومات موجود ہوتی ہیں جو عاملین، علم نجوم، جفر، رمل، اعداد کے شائقین اور حالاتِ حاضرہ پر نظر رکھنے والے افراد کیلئے مفید ہیں اور کسی مخفی خزانہ سے کم نہیں۔

## "زنجانی جنتری" کے مستقل مضامین کی ایک جھلک

عالمی پیشگوئیاں، نوروز عالم افروز، کسوف و خسوف، قمر در عقرب کے درست اوقات، روزانہ استخراج سیارگان اور نظراتِ سیارگان کے مطابق سال بھر کے بہترین اوقاتِ عملیات، مجرب عملیات قرآنی، دربارِ مصطفائی کا روحانی فیض، علم الجفر سے پیش گوئیاں، پاکستان اور عالمی سیاست کے اُتار چڑھاؤ اور کئی مقبول نئے سلسلے۔ صفحات **196**، قیمت:- **300/-** روپے، نیوز ایجنٹ اپنے آرڈر سے آج ہی مطلع کریں۔

**زنجانی جنتری 2019ء ماہِ نومبر میں پاکستان بھر کے بک سٹالوں کی زینت بن جائے گی**

# بارہ امامیہ جنتری 2019ء

صفحات **160** قیمت = **150** روپے

**12-12-2012** دُنیا کے خاتمہ کے عالمی مایا کیلنڈر پر پراپیگنڈہ کی نفی کرتے ہوئے آمد ظہور با سعادت امام مہدیؑ آخر الزمانؑ کے انتظار میں شائع ہونے والی بین الاقوامی **12 بارہ امامیہ جنتری** جسے سیّد انتظار حسین زنجانی کے فرزند شہزادہ سیّد محمد علی زنجانی نے اپنے دورانِ تعلیم **UK** میں قیام کے وقت مرتب و جاری کیا جسے پاکستان سمیت امریکہ، کینیڈا، یورپ اور **UK** سمیت متعدد ممالک میں شائقین کی پذیرائی ملی۔

**اپنے قریبی بک سٹال یا ادارہ سے آرڈر کر کے آج ہی مطلع کریں۔**

البیرونی تقویم 2019ء

2019
LUCKY NUMBERS

انعام کی نمبرز

# عالمی و سیاسی پیشگوئیاں دسمبر 2018ء

زائچہ فل مون — بحساب ویدک — 28 قوس 54

11, 10 — 12°4 کیتو — 9 — 9°8 مشتری، 6°45 شمس، عطارد 16°10 — 8, 7 — زہرہ 2°1 — مریخ 10°25 — 12 — زحل 12°53 — 6 — 1 — 3 — 5 — 2 — قمر 6°45 — 4 — راہو 4°12

بتاریخ 23 نومبر 2018ء اسلام آباد بوقت 10 بجکر 39 منٹ

زائچہ نیومون — بحساب ویدک — 26 دلو 19

1, 12 — 11 — کیتو 39°5 — 10, 9 — مریخ 19°26 — 2 — زحل 14°23 — 8 — قمر 3°10، شمس 21°0، 21°0 — عطارد — 3 — 5 — 7 — زہرہ 8°37 — 4 — 6 — راہو 3°15

بتاریخ 07 دسمبر 2018ء اسلام آباد بوقت 12 بجکر 20 منٹ

**اپوزیشن پارٹیوں کا خفیہ اتحاد حکومت کے خلاف نوکنفیڈنس لانے کے خدشات بڑھیں، مذہبی قوتیں عدلیہ اور حکومت میں عدم ٹھہراؤ کسی بڑے سانحہ کو جنم دے سکتا ہے، حکومت وقت کو سنجیدگی سے معاملات طے کرنے چاہئیں**

**زائچہ فل مون:۔** فل مون طالع برج قوس کا مالک مشتری بارہویں نحس گھر میں طالع اور چوتھے کا مشترکہ حاکم ہو کر موجود ہے جبکہ ہمراہ نویں کا حاکم شمس اور ساتویں دسویں کا مشترکہ حاکم عطارد بھی ہمراہ زائچہ کے چاروں اہم اوتاد 1-4-7-10 کے مشترکہ مالکان ہمراہ نویں عدلیہ کا حاکم شمس بھی یہاں ہونے سے بھی (کواکب) کا بارہویں نحس گھر قیام ستاروں کا تحت الشعاع غروب ہونا اس بات کا عندیہ ہے کہ اپوزیشن عوام حکمران اور مذہبی امور وعدلیہ کے معاملات آپس میں ہائی لائٹ رہ کر عام عوام کیلئے حیرانی و پریشانی کا باعث بنیں۔ تحریک انصاف کی حکومت کو ملکی تعمیر وترقی کی صحیح سمت کا تعین کرنا ہوگا۔ ورنہ حکومت کو عوام میں اپوزیشن اور احتسابی عمل میں سبکی کا اندیشہ رہے۔ تاہم دفاعی عوامی اداروں، شفا خانوں، ہسپتالوں اور جیل خانوں سے منسوب افراد کے معاملات میں نقائص دور ہو کر فائدہ مند تبدیلی کے علاوہ ان اداروں کیلئے حکومت کی جانب سے امداد، اور دفاعی اداروں کیلئے مالی معاونت کے علاوہ دفاعی اداروں اور ہسپتالوں سے منسوب افراد کے سکینڈل منظر عام پر آنے سے بے چینی، گڑ بڑ اور ہنگاموں کا اندیشہ رہے۔ اندرون ملک عوام میں صحت کے مسائل کے متعلق آگاہی مہم اور مختلف اقدامات کئے جائیں جبکہ خوراک، سول سروس، تفتیشی ادارے بھی بہتری کے عمل میں شامل رہیں۔ ساتویں خارجہ پالیسی اور دسویں حکمران طبقہ کا مشترکہ ستارہ عطارد بارہویں نحس گھر ہونے سے خارجہ پالیسیوں اور حکومتی اقدامات وطبقے کو اپوزیشن پارٹیوں کی طرف سے شدید تنقید کا سامنا رہے۔ نویں گھر کا حاکم بھی بارہویں نحس گھر ہونے سے مذہبی جماعتوں کا احتجاج بالخصوص اقلیتی جماعتوں کی عبادت گاہوں کی حفاظت کیلئے ضروری اقدامات حکومتی اداروں کو اس بارے کوتاہی نہیں برتنی چاہئے۔

**زائچہ نیو مون:۔** نیومون میں طالع بارہویں کا مشترکہ مالک ستارہ زحل گیارہویں پارلیمنٹ کے گھر میں ہونے سے قانون سازی کے ادارے فعال کردار ادا کریں حکومت کے خلاف اپوزیشن بڑا اتحاد بنانے کی خفیہ کوشش کرے نیز زحل کی گیارہویں نشست سے حکومتی معاملات میں ڈسپلن کی خلاف ورزی اپوزیشن کا نوکنفیڈنس کی تحریک چلانے کا عندیہ۔ ملکی معیشت میں بہتری کیلئے دوست ممالک کا تعاون مثبت رہے۔ اسٹاک ایکسچینج میں بہتری اور تجارتی ترقی کیلئے حکومتی ادارے حرکت میں رہیں۔ چارا ہم کواکب بالخصوص سعد اکبر ستارہ مشتری دسویں سربراہ مملکت کے گھر ہونے سے مضبوط ومثبت اقدامات وفیصلے کرنے کا جذبہ جبکہ ساتویں کا حاکم شمس اور پانچویں کا حاکم عطارد بھی سربراہ مملکت کے گھر ہونے سے دوست ممالک سے تجارتی معاہدے اور ملک میں عوام کی تفریح کیلئے بھی منصوبہ بندی شامل ہو۔ کھیل، فلم، اسٹیج اور دیگر شعبہ جات میں بھی بہتری کیلئے عملی اقدامات شامل ہوں۔ حکومت کے اعلیٰ افراد کو عوام الناس میں مقبولیت، حکومتی پالیسیوں کا خیر مقدم ہوسکے۔ نویں زہرہ کی موجودگی سے عوام اور حکومت کے درمیان درپیش اختلافات ختم ہوسکیں۔ مذہبی جماعتوں اور دفاعی تنظیموں کی طرف سے بھی اعتماد مل سکے۔ عوام کے لئے کالونیز بننے گھر بنا کر دینے کے لئے حکومت اپنے عوام سے کئے گئے وعدے پر سنجیدگی سے عمل کرنے میں کوشاں رہے۔ کمرشل تجارتی سرگرمیوں میں اضافہ حکومت کے لئے مذہبی قوتوں سے سنجیدہ نوعیت کے پاسداری کرنے والے سمجھوتے کرنے بھی نیک رہیں گے۔

**قمر در عقرب**

اس نحس وقت کی ابتداء 04 دسمبر 00 بجکر 55 منٹ، خاتمہ 06 دسمبر 07 بجکر 48 منٹ تک رہے گی۔ اس دوران آئمہ معصومینؑ کے نزدیک کوئی بھی نیا کام شادی بیاہ نئے کام کا آغاز کرنا بے برکتی کا باعث بنتا ہے۔

**ضروری اعلان**

کاغذ پرنٹنگ اخراجات کے بڑھنے کے سبب ادارہ جنوری 2019ء سے رسالہ کی قیمت بڑھانے پر مجبور ہے۔ آئندہ شمارہ کی قیمت =/90 روپے ہوگی۔ تعاون کا پیشگی شکریہ۔

# کمالاتِ جفر

## مستحصلہ احست

از تحریر: سید محمد فضل عباس شاہ ہمدانی، (تلہ گنگ) قادرپور

یَاعلیمُ :۔کیا پاکستان آرمی جنرل قمر جاوید باجوہ کی ملازمت میں توسیع ہوگی؟

| تخلیص | ک | ی | ا | پ | س | ت | ن | ر | م | ح | ل | ق | و | د | ز | ح | ہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مؤخرصدر1 | ہ | ک | ح | ی | ر | ا | د | پ | و | س | ق | ت | ل | ن | ح | ر | م |
| مؤخرصدر2 | م | ہ | ر | ک | ج | ح | ن | ی | ل | ر | ت | ا | ق | د | س | پ | و |
| نظیرہ(اخذ) | ص | ظ | ذ | ع | ح | ج | ق | س | ز | ل | ذ | ش | ن | ط | ی | ح | غ |
| عزیزہ | ف | غ | ض | س | ز | د | ر | ع | ح | ک | ص | ح | م | ی | ط | ش | ظ |
| نظیرہ احست | ز | ک | ط | ھ | ف | ش | ح | و | ز | ع | ا | ن | ش | ط | ض | م | ی |
| ناطق | ح | س | ی | و | ف | ت | ج | و | ک | ن | x | م | ت | ت | د | م | خ |
| جواب | توسیع | | | | فوج | | | | کن | | | مدت | | | | ختم | |

یَاعلیمُ :۔کیا پاکستان کا نیا چیف جسٹس عدل وانصاف سے فیصلے کرے گا؟

| تخلیص | ک | ی | ا | پ | س | ت | ن | ج | ف | ع | د | ل | ص | ر |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مؤخرصدر1 | ر | ک | ص | ک | ل | ا | د | پ | ع | س | ف | ت | چ | ن |
| مؤخرصدر2 | ن | ر | چ | ک | ت | ص | ف | ی | س | ل | ع | ا | پ | د |
| نظیرہ(اخذ) | ق | ذ | ح | ع | ف | م | ت | س | ی | ز | ک | ت | خ | ط |
| عزیزہ | ر | ض | ذ | س | ص | ن | ش | ع | ط | ح | ل | خ | ش | ی |
| نظیرہ احست | ج | ط | ف | ھ | ا | خ | د | و | ض | ذ | ت | ن | م | ظ |
| ناطق | چ | ی | ف | ح | س | و | د | و | ل | ض | ت | ن | م | ط |
| جواب | چیف | | | حوس | | | دولت | | | | ضم | | نظر | |

یَاعلیمُ :۔2019ء پاکستان اور امریکہ میں تعلقات کس نوعیت پر قائم رہیں گے؟

| تخلیص | د | و | ہ | ز | ا | ر | ن | ی | س | پ | ک | ت | م | ع | ل | ق |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مؤخرصدر1 | ق | د | ل | و | ع | ہ | م | ز | ت | ا | ک | ر | پ | ن | س | ی |
| مؤخرصدر2 | ی | ق | س | د | ن | ل | پ | و | ر | ع | ک | ہ | ا | م | ت | ز |
| نظیرہ(اخذ) | س | ن | ی | ط | ق | ز | خ | ع | ف | ک | ع | ظ | ت | ص | ف | ل |
| عزیزہ | ع | م | ط | ی | ر | ح | ش | ط | ض | ل | س | ع | خ | ف | ص | ک |
| نظیرہ احست | و | ش | ض | ظ | ج | ذ | م | ی | ط | ت | ھ | ک | ن | ز | ا | غ |
| ناطق | ر | ط | ض | غ | ف | ق | م | ی | ط | ح | ح | ب | ن | ر | ا | x |
| جواب | غرض | | | | | فقط | | | | محیط | | | بحران | | | |

واللہ اعلم بالصواب

## کمالاتِ جفر

### (انعامی بانڈز نکالنے کا کلیہ)

# بسم اللہ الرحمٰن الرحیم مستحصلہ مفتاح القطب

محترم زنجانی صاحب کا شکر گذار ہوں اور ان کا سایہ ہمارے سروں پر قائم رہے۔ آمین میں ایک کلیہ مختصر سا لکھ رہا ہوں کیونکہ آئینہ قسمت میں اتنی پوری تفصیل لکھنے کی اجازت نہیں ہوتی ہے اور نہ جگہ ہے اس لئے شارٹ لفظوں میں تحریر کر رہا ہوں یہ کلیہ ہے مستحصلہ مفتاح القطب اور انعامی بانڈ کا کلیہ دیا جا رہا ہے جو صاحب علم لوگ ہیں وہ فائدہ اُٹھا لیں اور غریبوں کو بھی عطا کریں اس سلسلے میں مجھے فون نہ کریں کیونکہ میں کلیہ تو لکھ سکتا ہوں لیکن پردہ اُٹھانے کی اجازت نہیں ہے اس لئے یہ پردہ میں ہی رہنا ہے اور 2019ء سال سب کو مبارک ہو یہ برکت کا سال ہے۔

**یا علیم:۔ 2019ء یہ سال اہل اسلام لوگوں کیلئے کیسا گزرے گا؟**

حروف: ۴۳، ج م، دن جمعرات، عدد ۲، حروف د۔ مؤکل سلخائیل: حروف س ل خ ا ا ی ل
نقاط: ۱۵، حروف ه ی، اضافہ حروف، ج م د س ل خ ا ا ی ل ه ی
سوال سمیت تمام حروف کا جمل کبیر: ۱۹۵۵، اضافہ عدد قانون ۲۰، مجموعہ ۱۹۷۵
حروف: ه ع ظ غ غ: ملفوظی کیا: ه ا ع ی ن ظ ا غ ی ن غ ی ن
تعداد حروف: ۱۳، ج ی، ج ی م ی ا، تعداد نقاط: ۱۷، حروف زی، ز ا ی ا
اساس: ه ا ع ی ن ظ ا غ ی ن ج ی م ی ا ز ا ی ا

| اساس | ه | ا | ع | ی | ن | ظ | ا | غ | ی | ن | ج | ی | م | ی | ا | ز | ا | ی | ا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نظیرہ قطب | خ | ذ | ر | ش | و | ق | ذ | ل | ش | و | ض | ش | ک | ذ | ش | ل | ض | ش | و |
| صدر مؤخر | ذ | خ | ش | ذ | ذ | ر | ج | ش | ذ | و | ش | ق | ک | ذ | ش | ل | ض | ش | و |
| عدد تسعات | ۸ | ۲ | ۳ | ۸ | ۸ | ۱ | ۸ | ۳ | ۸ | ۲ | ۳ | ۱ | ۴ | ۸ | ۳ | ۴ | ۵ | ۳ | ۲ |
| تکرار حروف | ۱ | ۱ | ۱ | ۲ | ۳ | ۱ | ۱ | ۲ | ۴ | ۱ | ۳ | ۱ | ۱ | ۵ | ۴ | ۱ | ۱ | ۵ | ۲ |
| عشرات | ۹ | ۸ | ۷ | ۶ | ۵ | ۴ | ۳ | ۲ | ۱ | ۰ | ۹ | ۸ | ۷ | ۶ | ۵ | ۴ | ۳ | ۲ | ۱ |
| ربعات | ۱ | ۱ | ۱ | ۱ | ۲ | ۲ | ۲ | ۲ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۴ | ۴ | ۴ | ۴ | ۵ | ۵ | ۵ |
| میزان | ۱۹ | ۱۲ | ۱۲ | ۱۷ | ۱۸ | ۸ | ۱۴ | ۹ | ۱۶ | ۶ | ۱۸ | ۱۳ | ۱۶ | ۲۳ | ۱۶ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۰ |
| عدد منفی | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ |
| عدد باقی | ۱۶ | ۹ | ۹ | ۱۴ | ۱۵ | ۵ | ۱۱ | ۶ | ۱۳ | ۳ | ۱۵ | ۱۰ | ۱۳ | ۳۰ | ۱۳ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۷ |
| عدد مستحصلہ | ۶ | ۹ | ۹ | ۴ | ۵ | ۵ | ۱ | ۶ | ۲ | ۳ | ۵ | ۱ | ۴ | ۲ | ۴ | ۱ | ۱ | ۳ | ۷ |
| ناطق | ب | ح | ظ | ت | ر | ع | ر | و | و | ش | م | س | ل | ب | ل | ا | س | ا | ه |
| جواب | بہتر | | | | | شروع | | | | | بسم اللہ | | | | | اسم | | | |

یہ سال اہل اسلام کیلئے بہتر ہوگا کیونکہ 2019ء بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ کا سال ہے بسم اللہ شریف کے اعداد اُنیس ہیں سال بھی اُنیس ہے ہر فرد روزانہ 786 مرتبہ اسمِ اعظم بسم اللہ شریف کا ورد رکھنا سال بھر برکت خوشیاں ترقیوں سے نوازے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ

**یاعلیم:۔** 2 مئی سن دو ہزار اٹھاراں کو حیدر آباد میں 7500 والے انعامی بانڈ کی قرعہ اندازی کا دائیں طرف پہلا عدد اور بائیں طرف دوسرا عدد کونسا ہوگا؟

تعداد حروف: ۱۱۳، حروف: ج ی ق، دن ہفتہ، عدد ۷، حروف ز، مؤکل: اسمائیل

نقاط: ۰ ۴، م، کل حروف: ج ی م ز م اس م ۱۱ ی ل، اعداد سوال حصہ اضافہ حروف 20+4786 =4806 اعداد قانون، مجموعہ: وض دغ

کل حروف: ۱۱، ا ی، نقاط: ۵، ھ

اساس: و ا ض ا د د ا ل غ ی ن ا ل ف ی ا ھ ا

| اساس | و | ا | ض | ا | د | د | ا | ل | غ | ی | ن | ا | ل | ف | ی | ا | ھ | ا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نظیرہ قطب | ن | ج | ح | ذ | ب | ب | ذ | غ | ل | ش | و | ذ | غ | ث | ش | ذ | خ | ذ |
| صدر مؤخر | ذ | ن | خ | ذ | ذ | ح | ش | ذ | ث | ب | ع | ب | ذ | ذ | و | غ | ش | ل |
| عدد تسعات | ۸ | ۷ | ۲ | ۶ | ۸ | ۹ | ۳ | ۸ | ۱ | ۲ | ۵ | ۲ | ۸ | ۸ | ۲ | ۹ | ۳ | ۴ |
| تکرار حروف | ۱ | ۱ | ۱ | ۲ | ۳ | ۱ | ۱ | ۴ | ۱ | ۱ | ۱ | ۲ | ۵ | ۶ | ۱ | ۱ | ۲ | ۱ |
| عشرات | ۸ | ۷ | ۶ | ۵ | ۴ | ۳ | ۲ | ۱ | ۰ | ۹ | ۸ | ۷ | ۶ | ۵ | ۴ | ۳ | ۲ | ۱ |
| ربعات | ۱ | ۱ | ۱ | ۱ | ۲ | ۲ | ۲ | ۲ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۴ | ۴ | ۴ | ۴ | ۵ | ۵ |
| میزان | ۱۸ | ۱۶ | ۱۰ | ۱۲ | ۱۷ | ۱۵ | ۸ | ۱۵ | ۵ | ۱۵ | ۱۷ | ۱۴ | ۲۳ | ۲۳ | ۱۱ | ۱۷ | ۱۲ | ۱۱ |
| عدد قانون | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ | ۳ |
| عدد باقی | ۱۵ | ۱۳ | ۷ | ۹ | ۱۴ | ۱۲ | ۵ | ۷ | ۲ | ۱۲ | ۱۴ | ۱۱ | ۲۰ | ۲۰ | ۸ | ۱۴ | ۹ | ۸ |
| عدد مستحصلہ | ۶ | ۳ | ۷ | ۹ | ۴ | ۳ | x | ۷ | ۲ | ۲ | ۳ | ۲ | ۲ | ۲ | ذ | ا | م | x |
| حروف مستحصلہ | د | و | ھ | چ | ت | آ | x | ھ | خ | و | ش | خ | و | ب | ذ | ا | م | x |
| جواب | دو چھ آٹھ | | | | 268 | | | خوش خوب | | | | | | | آمد | | | |

جواب 268 یا 286 خوش خوب آمد

حیدر آباد میں 7500 والے انعامی بانڈ کا فسٹ نمبر 286 آیا تھا تمام علم کے خزانے میرے پاک پروردگار کے پاس ہیں۔ واللہ اعلم بالصواب

# ولایت آئمہ معصومین علیہم السلام

## اوران کی مدد سے نحوست ایام اور ساعتوں کا علاج

سھل ابن یعقوب سے مروی ہے کہ میں حضرت امام علی نقی علیہ السلام کی خدمت میں حاضر ہوا اور دونوں کی نحوست کے بارے میں امام جعفر صادق علیہ السلام کے فرمان کے بارے میں سوال کیا تو امام علی نقی علیہ السلام نے فرمایا اے سھل بے شک ہمارے شیعوں کیلئے ہماری ولایت پناہ گاہ ہے ہماری ولایت کے ساتھ ٹھاٹھیں مارتے سمندری طوفان میں، خوفناک بیابانوں میں، درندوں اور بھیڑیوں کے درمیان، جنوں اور انسانی دشمنوں کے درمیان پھرتے رہیں۔ ہماری ولایت کی وجہ سے ہر قسم کے خوف سے محفوظ رہیں گے۔ اللہ پر بھروسہ کرو اور اپنے آئمہ طاہرینؑ کی ولایت کو خلوص سے اپناؤ پھر جہاں چاہو سفر کرو جو چاہو اس کا ارادہ کرو اس کے ساتھ قرآنی آیات اور صدقہ کو وسیلہ بناؤ۔ (اسرار و عجائب الکون ص ۱۲۷۔ علامہ محمد باقر مجلسیؒ)

## ایام سعد و نحس

| اسمائے ہفتہ | قطع لباس | پوشیدن لباس نو | سفر | نکاح | دیگر |
|---|---|---|---|---|---|
| ہفتہ | بد | نیک | نیک | میانہ | نیک |
| اتوار | بد | میانہ | میانہ | خوب | میانہ |
| پیر | نیک | بد | بد | بد | بد |
| منگل | بد | نیک | نیک | میانہ | میانہ |
| بدھ | نیک | بد | بد | بد | بد |
| جمعرات | نیک | نیک | نیک | نیک | نیک |
| جمعہ | نیک | نیک | بدمگر بعد نماز جمعہ | نیک | نیک |

## استخارہ سجادیہ

منسوب بہ امام زین العابدین علیہ السلام ایک ایک مرتبہ سورۃ توحید، سورۃ الحمد، آیت الکرسی کی تلاوت کے بعد درود شریف پڑھ کر یہ دُعا پڑھیں۔

وَعِندَهُ مَفَاتِحُ الْغَيْبِ لَا يَعْلَمُهَا إِلَّا هُوَ ۚ وَيَعْلَمُ مَا فِي الْبَرِّ وَالْبَحْرِ ۚ وَمَا تَسْقُطُ مِن وَرَقَةٍ إِلَّا يَعْلَمُهَا وَلَا حَبَّةٍ فِي ظُلُمَاتِ الْأَرْضِ وَلَا رَطْبٍ وَلَا يَابِسٍ إِلَّا فِي كِتَابٍ مُّبِينٍ ۝ (پارہ۔6، الانعام۔59)

یا 3 بار درود شریف 11 مرتبہ سورۃ توحید اور 3 مرتبہ أَسْتَخِيرُ اللهَ بِرَحْمَتِهِ خِيَرَةً فِي عَافِيَةٍ پڑھیں اور اس کے بعد ''منہاج الحسینؑ ڈائری'' کو یکم جنوری تا 22 جولائی تک کھولیں جو صفحہ نکلے اس پر درج حکم پر عمل کریں۔

# دربارِ مصطفائی کا روحانی فیض

## نظراتِ سیّارگان کے عملیات برائے ماہِ دسمبر 2018ء

آسمانی کونسل میں نظراتِ سیارگان کی عملیات وتعویذات کی تیاری میں ایسے ہی اہمیت رکھتی ہے جیسے جسم میں روح کی ہو۔ مندرجہ ذیل اوقات تربیع میں نحس اعمال جبکہ تسدیس، تثلیث اور قران (بشرطیکہ قران نحس کواکب کا نہ ہو) میں سعد اعمال کیے جاتے ہیں۔
قارئین آئینہ قسمت! چند سال سے آپ نے اس کالم میں تبدیلی محسوس کی ہوگی۔ نظر سیارگان کی اِبتداء، انتہا اور خاتمہ کے اوقات بن عملیات میں شامل کرکے ہم نے عاملین، شائقین عملیات کیلئے آسانی پیدا کردی ہے۔ اب یہ اُلجھن ختم ہوگئی کہ فلاں سیارے کی نظر کب بن کر کب ختم ہوگی۔ اب عملیات کی تیاری میں پورے پورے وقت سے اِستفادہ کیا جاسکتا ہے۔ نقشہ ساعت (جو نیچے درج ہے) سے جو ہر دن طلوع آفتاب سے شروع ہوتی ہے، اپنے شہر کے طلوع آفتاب سے متعلقہ ستارے کی ساعت دیکھ کر اس ساعت میں تیار کیا گیا عمل اور بھی مؤثر ہو جاتا ہے۔ سالنامہ زنجانی جنتری 2019ء میں بھی ہم نے اہم سالانہ نظرات سیارگان تفصیلی درج کیے ہیں۔ ہماری خدمت باعث فخر تبھی بن سکتی ہے، جب آپ وقتاً فوقتاً اپنے تبصروں سے نوازتے رہیں۔ **عامل شاہ زنجانی**

کسی بھی عمل کی ابتداء سے پہلے 2 رکعت نماز اجمالاً ہدیہ روح حضرت رسالت پناہ ﷺ مع سائر انبیاء، عظامؑ اور اولیاء کرامؒ پڑھیں۔ پھر مخصوص بہ نیت رجال الغیب مردان خدا جس سمت یہ اس روز کھڑے ہوں، اُن کی طرف باادب رُخ کر کے دائیں ہاتھ کی شہادت کی انگلی اُس سمت کھڑی کرکے درج ذیل دعا مع ایک بار بسم اللہ شریف پڑھ کر سات بار پڑھیں۔ رجال الغیب کی تواریخ کا چارٹ حسب ذیل ہے۔ عمل کرتے وقت رجال الغیب کی جانب اپنی پشت رکھیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| جنوب مشرق 01`09`16`24 | جنوب مغرب 02`10`17`25 | جنوب 03`11`18`26 | مغرب 04`12`19`27 |
| شمال مغرب 05`13`20`00 | شمال مشرق 06`00`21`28 | مشرق 07`14`22`29 | شمال 08`15`23`30 |

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ يَارِجَالُ الْغَيْبِ وَيَا اَرْوَاحُ الْمُقَدَّسَةُ اَعِيْنُوْنِيْ بِقُوَّةٍ وَانْظُرُوْنِيْ بِنَظْرَةٍ يَا رُقَبَاءُ يَا نُقَبَاءُ يَا نُجَبَاءُ يَا اَبْدَالُ يَا اَوْتَادُ يَا قُطْبُ يَا غَوْثُ اَعِيْنُوْنِيْ بِحُرْمَةِ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ

روحانی ماہنامہ آئینہ قسمت میں تمام اعمال نیک نیتی کی بناء پر عاملین وقارئین کے استفادہ کیلئے دیئے جاتے ہیں۔ جائز کام میں تو اللہ اور اس کا رسول بھی مدد کرتے ہیں۔ ناجائز عمل کرنے سے باز رہیں، ورنہ سخت رجعت بھی ممکن ہے۔ بہر حال جب بھی کوئی عمل کریں تو لازم ہے کہ عمل کی رجعت سے بچنے کیلئے 6 کلو چینی، ایک کلو سوجی یا بارہ کلو باجرہ، دو کلو چاول اپنے سر سے وار کر رکھ لیں۔ بعد از عمل استعمال سے پہلے کسی بھی قبرستان جا کر عامل شاہ زنجانی کا اور اپنا اہل قبور کو سلام عرض کریں اور فاتحہ کوانی کر کے درختوں کی جڑوں میں حشرات الارض کو صدقہ ڈال دیں اور صدقہ ڈالنے کے بعد پیچھے مڑ کر نہ دیکھیں۔ یہ صدقہ صرف ایک عمل کیلئے ہے، دوسرے عمل کیلئے علیحدہ صدقہ دیں۔

### ساعات کی ترتیب آپ کے شہر کے طلوع آفتاب سے شروع ہوتی ہے۔

| شمار | پہلی | | | | | | | | دوسری | | | | | | | | تیسری | | | | | | | چوتھی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دن | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ |
| اتوار | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| پیر | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| منگل | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| بدھ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| جمعرات | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| جمعہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| ہفتہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |

| تاریخ | نظرات | کیفیت | وقت | تاریخ | نظرات | کیفیت | وقت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 30نومبر | تربیع شمس مریخ | ابتداء | 12/48 | 18دسمبر | زہرہ زحل تسدیس | خاتمہ | 05/25 |
| 03دسمبر | تربیع شمس مریخ | مکمل | 05/35 | 20دسمبر | عطارد مشتری قران | ابتداء | 23/49 |
| 05دسمبر | تربیع شمس مریخ | خاتمہ | 22/52 | 21دسمبر | عطارد مشتری قران | مکمل | 22/31 |
| 15دسمبر | زہرہ زحل تسدیس | ابتداء | 08/21 | 22دسمبر | عطارد مشتری قران | خاتمہ | 20/39 |
| 16دسمبر | زہرہ زحل تسدیس | مکمل | 19/23 | | | | |

**تربیع شمس مریخ**:۔ اس نحس وقت کی ابتداء 30 نومبر 12 بجکر 48 منٹ، مکمل نظر 03 دسمبر 5 بجکر 34 منٹ جبکہ خاتمہ نظر 05 دسمبر 22 بجکر 52 منٹ پر ہوگا۔ حاسدین کو منتشر کرنے کیلئے ساعت مریخ میں سورۃ فیل کا خالی البطن نقش لکھ کر احاطہ قبور میں دفنائیں۔

| ٧٨٦ | | |
|---|---|---|
| ۴۴٨ | ٣٩٠٧ | ١٢٦۴ |
| ٢۴۴٠ | یہاں مقصد لکھیں | ٣۴١٩ |
| ٢٩٣١ | ١٩۵٢ | ٩٧٦ |

**تسدیس زہرہ زحل**:۔ اس سعد وقت کی ابتداء 15 دسمبر 8 بجکر 21 منٹ مکمل نظر 16 دسمبر 19 بجکر 23 منٹ، جبکہ خاتمہ نظر 18 دسمبر 5 بجکر 25 منٹ پر ہوگا۔ محبت بڑھانے اور اختلافات کو دُور کرنے کیلئے سورۃ یوسف کے خالی البطن نقش سے فیض حاصل کریں۔

| ٧٨٦ | | |
|---|---|---|
| ۴١٩٩٨ | ٣٣۵٩٨٨ | ١٢۵٩٩۴ |
| ٢٠٩٩٩٠ | یہاں مقصد لکھیں | ٢٩٣٩٩٠ |
| ٢۵١٩٩٢ | ١٦٧٩٩٢ | ٨٣٩٩٦ |

**قران عطارد مشتری**:۔ اس سعد وقت کی ابتداء 27 نومبر 12 بجکر 33 منٹ، مکمل نظر 28 نومبر 03 بجکر 29 منٹ جبکہ خاتمہ نظر 28 نومبر 18 بجکر 47 منٹ پر ہوگا۔ برائے ترقی علوم وکاروبار، کشادگی رزق کیلئے اسمائے حسنیٰ کا نقش ساعت مشتری میں بنا کر باپرہیز پاس رکھ سکتے ہیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١ | ١۴ | ١١ | ٨ |
| ١٢ | ٧ | ٢ | ١٣ |
| ٦ | ٩ | ١٦ | ٣ |
| ١۵ | ۴ | ۵ | ١٠ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| یااللہ | یاعلیم | یارزاق | یاشکور |
| یاشکور | یارزاق | یاعلیم | یااللہ |
| یاعلیم | یااللہ | یاشکور | یارزاق |
| یارزاق | یاشکور | یااللہ | یاعلیم |



# مفہوم صدقہ

سرپرست اعلیٰ: تنویر عسکری ویلفیئر ٹرسٹ واہ کینٹ، راولپنڈی

## عزاداری معصومینؑ کی حسرت اور ہماری نجات کا ذریعہ ہے بشرطیکہ تزکیہ نفس کے ساتھ ہو

دینی علوم سے محرومی کے ذمہ دار والدین ہیں جو روزِ محشر جوابدہ ہوں گے، بچوں کے اکثر گناہوں کا ذمہ دار والدین کو ٹھہرایا جائے گا۔(حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم)

''صرف میں اور میرے بچے، یہ نظریہ جہنم کے ایندھن کی پہلی لکڑی ہے'' سورہ طٰہٰ ( آیت نمبر 124) میں ارشادِ قدرت ہے۔
''جو کوئی میری نصیحت سے روگردانی کرے گا تو یقیناً اسکی زندگی تنگی میں بسر ہوگی اور وہ قیامت میں اندھا محشور کیا جائے گا۔''

امیر المومنین علی ابن طالبؑ کا فرمان نہج البلاغہ میں ہے کہ ''ہر چیز عقل کی محتاج ہوتی ہے اور عقل ادب کی محتاج ہوتی ہے''

آج معاشرے کی بے چینی کا بڑا سبب ادب، احترام، اخلاق کا فقدان ہے۔ اِسی سبب امام خمینی کا یہ فرمان جس انسان کی سمجھ میں آ گیا اُسکی جنت لازمی مقدر بن جائیگی

1:۔ کبھی علمِ توحید انسان کو دوزخ میں ڈال دے گا۔ کبھی علمِ عرفان کی وجہ سے انسان جہنم میں چلا جائے گا۔ کبھی علمِ فقہ اور کبھی علمِ اخلاق کے باعث، صرف علم سے کام نہیں بنتا جب تک تزکیہ نفس نہ ہو۔ (نوجوانوں کو دعوتِ فکر ہے) یہ سورۃ جمعہ کی آیت کا مفہوم ہے۔

2:۔ جس نفس کی تہذیب واصلاح نہ ہوئی ہو، اس میں علم ایک تاریک حجاب بن جاتا ہے۔( آج اکثریت سے علماء کا مزاج یہی نظر آتا ہے)

3:۔ علم وتہذیب نفس ہی انسان کو مقامِ انسانیت پر فائز کرتے ہیں۔

4:۔ اگر علم، تہذیب کے بغیر ہو تو اس کا نقصان جہل سے زیادہ ہے۔(امام خمینیؒ)

درج بالا عبارت کے ربط کیلئے مختصر ترین تمہید کے درج ذیل جملے نونہال قوم کیلئے ضروری ہیں تا کہ بات کی وضاحت ممکن ہو سکے۔ خالقِ کائنات نے معاشرتی زندگی کو والدین کے وجود کے ساتھ ساتھ ایک دوسرے کے ربط میں چھپا رکھا ہے۔ معاشرے کے وجود میں کسی ایک کی ضرورت و مجبوری دوسرے کی راحت کا باعث بنتی ہے۔ اس سبب کسی انسان کی مجبوری سے ناجائز فائدہ اُٹھانے کو شریعت نے گناہ کبیرہ سے تعبیر کر کے اس کی سزا کو جہنم قرار دیا ہے۔ اسی طرح خدمات کی طویل ترین فہرست ہے۔ جس سے انسان کو آخری سانس تک واسطہ پڑتا ہے۔ حتیٰ کہ سانس کے خاتمے پر بھی ہر انسان 4 سے لیکر 10 آدمیوں کا بدترین محتاج ہوتا ہے۔ اسی محتاجی کی کیفیت سے نکالنے کو دینِ فطرت نے نیکی، احسان، صدقہ جیسے الفاظ میں چھپا کر ان کے صلوں کے انعام واِکرام کو آخرت کی جزا میں مضمر کر دیا۔ حتیٰ کہ مرنے کے بعد کفن دفن میں جو نقائص رہ جاتے ہیں انکی سزا بھی مردے کو ملتی ہے کہ جب دنیاوی حیات میسر تھی تو اپنے اخلاق وحسنِ سلوک سے حقوق العبادات کیوں نہ ادا کئے کہ مرنے کے بعد وہ احباب کفن دفن کا بہترین بندوبست کا خیال رکھ کر سپردِ خاک کرتے۔ خالقِ کائنات نے ان تمام کیفیات ومعاملات سے نکالنے کے مراحل کو ایک جامع ترین لفظ ''تزکیہ نفس'' سے تعبیر کر دیا۔ جسکا اظہار امام خمینیؒ نے کیا ہے اور قرآن کریم نے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور آئمہ اہل بیت کی ذمہ داریوں میں ایک لازمی فرض قرار دیا ہے۔ ان ہستیوں کے پردہ پوش ہونے کے بعد یہ ذمہ داری (1) والدین خصوصاً ماں پر (2) دینی اُستادوں کے علاوہ علماء دین۔ اس

ورثہ کے آمین اور ذمہ دار قرار دیئے گئے ہیں مگر بس افسوس وصد افسوس یہ طبقات معاشرہ سے بے حسی کا سلوک کرتے ہوئے ایک تماشہ بنتے جارہے ہیں۔ والدین نے دُنیا کی قیمتی ترین دولت اولاد کو مادی دولت کے حصول پر قربان کررکھا ہے۔ مسلمانوں کو چھوڑ کر سادات کی بدحالی وزبوں حالی کا سبب سنت محمدؐ وآلِ محمدؐ سے روگردانی اور فرامین آئمہ معصومینؑ کو حقارت کی نگاہ سے دیکھتے ہوئے اہمیت نہ دینا ہے۔ گویا قرآن کریم کی زبان میں کفران نعمت کا مرتکب ہونا ہے حالانکہ قرآن کریم میں کئی مقامات پر ''سورۃ انفال'' کی آیت 3 دہرائی گئی ہے۔

الَّذِينَ يُقِيمُونَ الصَّلَاةَ وَمِمَّا رَزَقْنَاهُمْ يُنْفِقُونَ ۔اور جو کہ نماز کی پابندی کرتے ہیں اور ہم نے جو کچھ اُن کو دیا ہے اس میں خرچ کرتے ہیں۔ (ترجمہ اشرف علی تھانویؒ مرحوم) میں ذوق نہ رکھنے غور وفکر نہ کرنے۔ مطالعہ سے عاری مفسرین نے آیت کو رزق کی تقسیم تک محدود رکھا ہے۔ جبکہ انہوں نے اس تدبر سے کام نہ لیا کہ کلام الٰہی نے بلاغت کے اظہار کئے۔ ''رَزَقْنٰهُمْ'' سے پہلے لفظ ''مِمَّا'' رکھ کر اس انفال کو ایسی وسعت عطا کردی ہے جس کا حصار ممکن نہیں اور ایسی صورت میں جصے کے معنیٰ یہ ہوں گے کہ ''اللہ تعالیٰ نے جو جو صلاحیت تم کو عطا کردی ہے اِس صلاحیت سے دوسروں کو فائدہ دیتے ہوئے صدقہ جاریہ کا مصداق بنتے جاؤ''۔ یہ صلاحیتیں اللہ تعالیٰ کی امانت ہیں نہ کہ تمہاری ملکیت۔ اِس امانت کے استعمال کی مندرجہ ذیل چند اشکال صدقہ کی بہترین مثالوں میں شمار ہوتی ہیں۔

1:۔ صبح سویرے آنکھ کھلنے پر 4 مرتبہ اَلْحَمْدُ لِلّٰہ کہنا اور کلمہ دہرانا۔

2:۔ اُٹھنے کے بعد والدین کے چہرے کی زیارت کرنا۔

3:۔ گھر کے تمام افراد خانہ کو سلام کرنا۔

4:۔ سڑک پر سے ہر وہ چیز ہٹانا جس سے کسی کو تکلیف پہنچ سکتی ہو۔

5:۔ نرمی اور مسکراہٹ سے سوال کا جواب دینا۔

6:۔ کسی مجبور و بے بس کیلئے دُعا کرنا۔

7:۔ دینی ودُنیاوی علم سکھانا۔

8:۔ مناسب مشورہ سے کسی کو تکلیف سے نکالنا۔

9:۔ کسی ضرورت مند کیلئے اپنا وقت دینا۔

10:۔ غریبوں اور نادار بچوں کو مختلف ہنر کی تربیت دینا۔

11:۔ لاچاروں اور مجبوروں کو مشکل وقت میں حوصلہ دینا۔

12:۔ بیماروں کی خبر گیری میں جلدی کرنا۔

13:۔ ہر چھوٹے بڑے سے نیکی کرنا اور بُرے لوگوں کو برائیوں سے بچانا۔

14:۔ بزرگوں، بڑوں اور چھوٹوں کو عزت دینے میں پہل کرنا۔

15:۔ ہر نیکی اور بھلائی کے کام میں دوسروں پر سبقت لے جانے کی کوشش کرنا۔

16:۔ پڑوسیوں کی خبر گیری اور تکالیف کو دور کرنے کیلئے پہل کرنا۔

17:۔ دُکھی انسانیت کی خوشیوں میں شریک ہوکر اُنکی حوصلہ افزائی کرنا۔

18:۔ ہریالی یعنی پودوں اور درختوں کی حفاظت کرنا اور اُنکو پانی دینا۔

19:۔ بزرگوں کی غلطیوں کو معاف کرنا اور چھوٹوں کی غلطیوں کو نظر انداز کرکے پیار سے سمجھاؤ۔

20:۔ چرند پرند اور حشرات الارض کے وجود کو قائم رکھنے کیلئے انکے دانے پانی کا خیال رکھنا وغیرہ وغیرہ

21:۔ ٹریفک کے قوانین کی پابندی کرنا اور دوسروں کے حقوق کو پامال کرکے ظالمین میں شامل نہ ہونا۔

22:۔ قطار بندی کی پابندی کرنا (قرآن کریم نے قطار بندی کی واضح ہدایات دی ہیں نیز نماز جیسی عبادت اسکی عملی تربیت کی مثال ہے)

اگر ان اُمور کو خالصتاً اللہ تعالیٰ کی خوشنودی اور محبت محمدؐ وآل محمدؐ کی سنت کی نیت سے کیا جائے تو ان کاموں کی جزا کو ضبط تحریر میں لانا ناممکن ہے۔ اللہ تعالیٰ سے ان کاموں کے کرنے کی توفیق مانگنی چاہیئے۔

لفظ صدقہ میں ایک ایسی ہمہ گیریت اور دوائمیت پائی جاتی ہے کہ حیات ظاہر میں وہ بے حسی کا مرتکب ہوتے ہوئے ظلم روا رکھتا ہے مگر موت کے بعد اللہ تعالیٰ سے حسرت کے ساتھ اس دنیا میں ان کاموں کو سرانجام دینے کی تمنا ظاہر کریگا جو کہ بے سود ہوگی۔ (سورہ المنافقون پارہ 28 آیات 10-11)

**ترجمہ:**۔ فکر اور احساس کو اُجاگر کرنے کے لئے پیش خدمت ہے ''ہمارے دیئے میں سے کچھ ہماری راہ میں خرچ کرو قبل اسکے کہ تم میں کسی کو موت آئے پھر کہنے لگے اے میرے رب تو نے مجھے تھوڑی مدت تک کیوں مہلت نہ دی کہ میں صدقہ دیتا اور نیکو کار میں ہوتا۔ اور ہر گز اللہ کسی جان کو مہلت نہ دیگا جب اسکا وعدہ آجائے اور اللہ کو تمہارے کاموں کی خبر ہے۔

(ترجمہ اعلیٰ حضرت امام محمد رضا بریلویؒ)

از تحریر: راجا اعجاز حسنین، کراچی

# عمل حاجت روائی نادِ علی علیہ السلام

قارئین آئینہ قسمت السلام علیکم! قارئین کی خدمت میں اس بار نادِ علیؑ کا مجرب عمل پیش کررہا ہوں جس میں ہر مشکلات کا حل موجود ہے۔ خصوصاً یہ عمل حصول رزق کے لئے لاجواب ہے اور برسہا برس سے میرے مجربات سے ہے۔ نادِ علیؑ کے فضائل سے ہر مومن آگاہ ہے۔ اگر نادِ علیؑ کے فضائل لکھیں تو صفحات کم پڑ جائیں گے۔ اگر نیت جائز شرعی حاجت کی ہو تو انسان اس عمل کے کرنے سے کبھی اپنے مقصد میں ناکام نہیں ہوا ہے۔ دُعا ہے کہ اللہ تعالیٰ اس مبارک عمل کے صدقے ہر مومن، مومنہ کی مشکلات حل کرے۔ آمین

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## نادِ علیؑ

نادِ عَلِیًّا مَظْهَرَ الْعَجَائِبِ تَجِدْهُ عَوْنًا لَكَ
فِي النَّوَائِبِ كُلُّ هَمٍّ وَغَمٍّ سَيَنْجَلِي بِعَظَمَتِكَ يَا اللهُ
بِنُبُوَّتِكَ يَا مُحَمَّدُ بِوَلَايَتِكَ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ

**نمبر 1:**۔ نادِ علیؑ کو بسط حروف کریں۔

ن ا د ع ل ی ا م ظ ہ ر ا ل ع ج ا ب ت ج د ہ ع و ن ا ل ک ف ی ا ل ن و ا ب ک ل ہ م و غ م س ی ن ج ل ی ب ع ظ م ت ک ی ا ا ل ل ہ ب ن ب و ت ک ی ا م ح م د ب و ل ا ی ت ک ی ا ع ل ی ا ع ل ی ی ا ع ل ی

**نمبر 2:**۔ اب ان حروف کو تخلیص کریں یعنی جو حروف دوبار یا سہ آئے ان کو کاٹ دیں جو حروف تخلیص کے بعد برآمد ہوئے وہ یہ ہیں۔

ن ا د ع ل ی م ظ ھ ر ج ب ت و ک ف غ س ح

جو حروف برآمد ہوئے 19 ہیں، اسی طرح بسم اللہ الرحمن الرحیم کے بھی 19 حروف ہیں۔

**نمبر 3:**۔ اب ان حروف سے عمل تیار ہوگا۔ اللہ تعالیٰ کے اسماء حسنیٰ سے ہر حروف کے اسم اعظم لیں۔

ن سے نافعُ، ا سے اللہ، د سے دیانُ، ع سے علیُ، ل سے لطیفُ، ی سے یسیرُ، م سے مبینُ، ظ سے ظاھرُ، ھ سے ھادیُ، ر سے رحیمُ، ج سے جلیلُ، ب سے باسطُ، ت سے توابُ، و سے واسعُ، ک سے کریمُ، ف سے فتاحُ، غ سے غفورُ، س سے سلامُ، ح سے حبیبُ۔

عروج ماہ میں اتوار کے روز ساعت مشتری میں زعفران کی سیاہی سے نقش لکھیں یا پھر چاندی کے پترے پر کندہ کرلیں جو شخص خود تیار نہ کرسکے وہ کسی صاحب علم و مومن یا مومنہ سے تیار کروالے۔ نقش یا لوح کو اپنے سامنے رکھ کر بتائے ہوئے طریقے کے مطابق مسلسل 19 یوم ورد کرکے لوح پر دم کریں۔ نقش کے نیچے اپنا نام بمعہ والدہ اور مقصد ضرور لکھیں۔ آپ جس مقصد کے لئے بھی عمل کریں گے۔ انشاءاللہ 19 یوم میں آپ کا مقصد پورا ہوجائے گا۔

اعداد نادِ علیؑ 6427-30 =4/6397 =1599 باقی 1 بچا کسر خانہ 13 میں 1 کا اضافہ ہوگا۔

قول

| ١٦٠٦ | ١٦٠٩ | ١٦١٣ | 1599 |
|---|---|---|---|
| ١٦١٢ | ١٦٠٠ | ١٦٠٥ | ١٦١٠ |
| ١٦٠١ | ١٦١٥ | ١٦٠٧ | ١٦٠٤ |
| ١٦٠٨ | ١٦٠٣ | ١٦٠٢ | ١٦١٤ |

علی حسنین
بن کلثوم کو ترقی
رزق عطاء ہو

# بابِ عملیات

## اعمال خیر کی توفیق کیلئے

☆ اللہ تعالیٰ کی توفیق اگر شامل حال نہ ہو تو عملِ خیر کوئی نہیں بجا لا سکتا اگر کوئی درج ذیل آیت کو ہر نماز کے بعد دو تین مرتبہ پڑھ لیا کرے تو جو عملِ خیر وہ چاہتا ہو اللہ تعالیٰ اسکی توفیق بھی عطا فرمائے گا اور عمل خیر کے لیے اسباب بھی مہیا فرمائے گا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ فَاطِرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۟ اَنْتَ وَلِيّٖ فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ ۚ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے آسمانوں اور زمینوں کے خالق تو ہی میرا دنیا اور آخرت میں ولی ہے

اِنِّيْ تُبْتُ اِلَيْكَ وَتَوَفَّنِيْ مُسْلِمًا وَّاَلْحِقْنِيْ بِالصّٰلِحِيْنَ (۱۰۱) (یوسف ۱۰۱)

میں تجھ سے طلبِ عفو ہوں اور میری موت اسلام پر ہو اور مجھے اپنے نیک بندوں میں شمار فرما

☆ اگر کوئی توفیقاتِ خیر چاہتا ہو تو ہر روز یہ دعا پڑھا کرے تو وہ کبھی بھی گمراہ نہ ہوگا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ اَللّٰهُمَّ اَعْطِنِي الْهُدٰى وَثَبِّتْنِيْ عَلَيْهِ وَاحْشُرْنِيْ عَلَيْهِ اٰمِنًا

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے اے! اللہ مجھے ہدایت عطا فرما اور مجھے اُس پر ثابت قدم رکھ اور میرا حشر امان کے ساتھ فرما دینا

## برائے وسعت رزق

☆ حضرت امیر المؤمنینؑ سے روایت ہے کہ حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اگر کوئی یہ دعا بعد از نمازِ صبح و نمازِ عشاء تین مرتبہ پڑھے گا تو اللہ تعالیٰ اسے اس قدر مال و دولت عطا فرمائے گا کہ اس کی سات پشتیں بھی محتاج نہ ہوں گی۔

يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا رَبِّ يَا رَبِّ يَا رَبِّ يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ اَسْئَلُكَ بِاسْمِكَ

اے اللہ اے اللہ اے رب اے رب اے رب اے زندہ اے ہمیشہ قائم رہنے والے! اے جلال و بزرگی والے میں سوال کرتا ہوں

الْعَظِيْمِ الْاَعْظَمِ اَنْ تَرْزُقَنِيْ رِزْقًا وَّاسِعًا حَلَالًا طَيِّبًا بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ

تیرے اُس اسم کے واسطے سے جو عظیم سے عظیم ہے پس تو مجھے بکثرت رزق حلال و پاکیزہ عطا فرما اپنی رحمت کے ساتھ اے سب سے زیادہ رحم کرنیوالے

☆ جو شخص دو پہر کے وقت یا آدھی رات کو ہاتھ اُٹھا کر سو مرتبہ درج ذیل اسمائے حُسنیٰ کی تلاوت کریگا تو مرتبہ کے ساتھ اسکے رزق میں وسعت بھی ہوگی یہ اسمائے حُسنیٰ عہدہ کی واپسی اور ترقی کے لئے بھی عجیب تاثیر رکھتے ہیں يَا دَافِعُ الرَّافِعُ

☆ کسی ایک نماز کے بعد ہر روز پندرہ مرتبہ اوّل و آخر صلوات کے ساتھ یہ آیات پڑھا کرے تو رزق بے حساب کی فراوانی ہوگی۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ○ رَبَّنَاۤ اَنۡزِلۡ عَلَیۡنَا مَآئِدَۃً مِّنَ السَّمَآءِ تَکُوۡنُ لَنَا عِیۡدًا

اللہ کے نام سے جو رحمٰن ورحیم ہے ہمارے رب ہم پر آسمان سے ایک خوان نازل فرما کہ وہ دن ہمارے اگلوں اور پچھلوں کیلئے عید کا دن

لِّاَوَّلِنَا وَاٰخِرِنَا وَاٰیَۃً مِّنۡکَ ۚ وَارۡزُقۡنَا وَاَنۡتَ خَیۡرُ الرّٰزِقِیۡنَ ﴿۱۱۴﴾ (المائدہ: ۱۱۴)

قرار پائے تیری طرف سے ایک بڑی نشانی ہو اور تو ہمیں روزی دے اور تو سب روزی دینے والوں سے بہتر ہے

☆ شرح اسمائے الٰہی میں منقول ہے کہ جو شخص ہر روز نماز صبح سے پہلے اپنے مکان کے چاروں کونوں میں دس دس مرتبہ اَلرَّزَّاقُ کہے اور داہنے ہاتھ کی طرف سے شروع کرتے ہوئے قبلہ کی جانب کو چلے تو وہ فقر و فاقہ اور بے سروسامانی سے خلاصی پائے گا اور تنگدستی جاتی رہے گی

**عمل برائے رزق:** یہ عمل حضرت امیر المومنینؑ سے منسوب ہے کہ جمعرات کو شروع کرے انتالیس روز تک درج ذیل آیات ہر روز ایک سو انسٹھ (۱۵۹) مرتبہ بلا کمی و بیشی کے پڑھے بہتر ہے کہ نماز فجر کے بعد پڑھے چالیسویں دن ۱۷۹ مرتبہ پڑھے اس طرح درج ذیل آیات کے اعداد کے مطابق کُل تعداد (۶۳۸۰) ہو جائے گی دوران عمل ہی کامیابی نصیب ہوگی۔

وَمَنۡ یَّتَّقِ اللّٰہَ یَجۡعَلۡ لَّہٗ مَخۡرَجًا ۙ﴿۲﴾ وَّیَرۡزُقۡہُ مِنۡ حَیۡثُ لَا یَحۡتَسِبُ ؕ وَمَنۡ یَّتَوَکَّلۡ

اور جو اللہ سے ڈرے گا تو اللہ اس کیلئے نجات کی صورت نکال دے گا اور اس کو ایسی جگہ سے رزق دے گا جہاں وہم بھی نہ ہو اور جس نے

عَلَی اللّٰہِ فَہُوَ حَسۡبُہٗ ؕ اِنَّ اللّٰہَ بَالِغُ اَمۡرِہٖ ؕ قَدۡ جَعَلَ اللّٰہُ لِکُلِّ شَیۡءٍ قَدۡرًا ﴿۳﴾ (سورۂ طلاق ۲۔۳)

اللہ پر بھروسہ کیا تو وہ اس کے لیے کافی ہے بیشک اللہ اپنے کام کو پورا کر کے رہتا ہے اللہ نے ہر چیز کا ایک اندازہ مقرر کر رکھا ہے

☆ اگر کوئی اس آیت کو ہر روز سو مرتبہ پڑھے گا تو اس کے رزق میں فراوانی ہوگی

اَللّٰہُ لَطِیۡفٌۢ بِعِبَادِہٖ یَرۡزُقُ مَنۡ یَّشَآءُ ۚ وَہُوَ الۡقَوِیُّ الۡعَزِیۡزُ (الشوریٰ۔۱۹)

اللہ اپنے بندوں پر کریم ہے جس کو چاہتا ہے رزق دیتا ہے اور وہ قوی زبردست ہے

☆ دُرالنظیم میں ہے کہ اگر کوئی ان تین اسموں کو ہر روز گیارہ مرتبہ پڑھے گا تو اس کی تنگی معاش وسعتِ رزق میں بدل جائے گی اَلۡکَرِیۡمُ الۡوَهَّابُ ذُوالطَّوۡلِ

# امام مہدی علیہ السلام قرآن کریم کی روشنی میں

انتخاب: علامہ ڈاکٹر محمد حسین اکبر (منہاج الحسین، لاہور)

## الف: قرآن کریم کی روشنی میں

قرآن کریم، الٰہی معارف کا نایاب اور ہمیشہ کے لئے باقی رہنے والی حکمتوں اور انسان کے لئے ضروری علم کا بہتا دریا ہے، یہ ایک ایسی کتاب ہے جس میں تمام تر صداقت اور سچائی ہے جس میں گزشتہ اور آئندہ کی خبروں کو بیان کیا گیا ہے اور کسی بھی حقیقت کو بیان کئے بغیر نہیں چھوڑا ہے۔ اگرچہ یہ بات روشن ہے کہ دنیا کے بہت سے ظریف حقائق الٰہی آیات میں پوشیدہ ہیں، اور صرف وہی حضرات ان واقعات کی حقیقت تک پہنچتے ہیں جو قرآن کی گہرائی تک پہنچ جاتے ہیں، اور وہ قرآن کریم کے حقیقی اہل اور مفسر قرآن یعنی پیغمبر اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور آپ کی آل پاک ہے۔ امام مہدی علیہ السلام کا قیام اور انقلاب اس دنیا کی سب سے بڑی حقیقت ہے جس کے بارے میں قرآن کریم کی متعدد آیات اور ان آیات کی تفسیر میں بیان ہونے والی بہت سی روایات میں اشارہ ہوا ہے، ہم یہاں پر چند نمونے پیش کرتے ہیں:

سورہ انبیاء آیت ۱۰۵/ میں ارشاد ہوتا ہے: "اور ہم نے ذکر کے بعد زبور میں بھی لکھ دیا ہے کہ ہماری زمین کے وارث ہمارے نیک بندے ہی ہوں گے"۔ حضرت امام محمد باقر علیہ السلام نے فرمایا: "زمین کو ارث میں لینے والوں سے مراد نیک اور صالح بندے ہیں، جو امام مہدی علیہ السلام اور ان کے ناصر و مددگار ہیں"۔ [1] اسی طرح سورہ قصص آیت ۵ میں ارشاد ہوتا ہے: "اور ہم یہ چاہتے ہیں کہ جن لوگوں کو زمین میں کمزور کر دیا گیا ہے ان پر احسان کریں اور انہیں لوگوں کا پیشوا بنائیں اور زمین کے وارث قرار دیدیں"۔

حضرت امام علی علیہ السلام نے فرمایا: "(مستضعفین) سے مراد پیغمبر اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی آل ہے، خداوند عالم کوشش اور پریشانیوں کے بعد اس خاندان کے "مہدی" کے ذریعہ انقلاب برپا کرائے گا اور ان کو اقتدار اور شکوہ وعظمت کی اوج پر پہنچا دے گا نیز ان کے دشمنوں کو ذلیل ورسوا کر دے گا"۔ [2]

اسی طرح سورہ ہود آیت ۸۶ میں ارشاد ہوا ہے: "اللہ کی طرف کا ذخیرہ تمہارے حق میں بہت بہتر ہے اگر تم صاحب ایمان ہو"۔

حضرت امام محمد باقر علیہ السلام نے فرمایا: "جس وقت امام مہدی علیہ السلام ظہور فرمائیں گے خانہ کعبہ کی دیوار سے تکیہ لگائیں گے اور سب سے پہلے اسی آیت کی تلاوت فرمائیں گے اور اس کے بعد فرمائیں گے: "میں زمین پر "بقیہ اللہ، اس کا جانشین، اور تم پر اس کی حجت ہوں۔ پس جو شخص بھی آپ کو سلام کرے گا تو اس طرح کہے گا: اَلسَّلامُ عَلَیكَ یَا بَقِیَّةَ اللهِ فِی اَرْضِهِ "[3] اور سورہ حدید آیت ۱۷/ میں ارشاد ہوتا ہے: "یاد رکھو کہ خدا مردہ زمینوں کا زندہ کرنے والا ہے اور ہم نے تمام نشانیوں کو واضح کر کے بیان کر دیا ہے تاکہ تم عقل سے کام لے سکو"۔ حضرت امام صادق علیہ السلام نے فرمایا: "مراد یہ ہے کہ خداوند عالم زمین کو حضرت امام مہدی علیہ السلام کے ظہور کے وقت ان کی عدالت کے ذریعہ زمین کو زندہ فرمائے گا جو گمراہ حکام کے ظلم وستم کی وجہ سے مردہ ہو چکی ہوگی"۔ [4]

## ب: روایات کی روشنی میں

حضرت امام مہدی (عج) کے سلسلہ میں بہت سی روایات ہمارے پاس موجود ہیں، اور یہ روایات اس طرح ہیں جن میں امام مہدی علیہ السلام کی زندگی کے مختلف حصوں پر الگ الگ روایات ائمہ علیہم السلام کے ذریعہ بیان ہوئی ہیں، جیسے آپ کی ولادت، بچپن کا زمانہ، غیبت صغریٰ اور غیبت کبریٰ، ظہور کی نشانیاں، ظہور کا زمانہ، عالمی حکومت۔ چنانچہ امام مہدی علیہ السلام کی

ظاہری اور اخلاقی خصوصیات، غیبت کا زمانہ اور ان کے ظہور کے منتظرین کی جزا اور ثواب کے بارے میں بہت اہم روایات موجود ہیں، قابل توجہ بات یہ ہے کہ ان میں سے متعدد روایات شیعہ کتابوں میں بھی بیان ہوئی ہیں اور اہل سنت کی کتابوں میں بھی، اور امام مہدی علیہ السلام کے بارے میں بہت زیادہ روایات "متواتر"[5] ہیں۔

قابل ذکر بات یہ ہے کہ امام مہدی علیہ السلام کی خصوصیات میں سے یہ بھی ہے کہ تمام ہی معصومین علیہم السلام نے آپ کے بارے میں بہترین کلمات ارشاد فرمائے ہیں جو واقعاً علم و آگاہی کا مجموعہ ہے، جن میں عدالت کے اس علمبردار کے قیام اور انقلاب کی حکایت ہوئی ہے۔ ہم یہاں پر ہر معصوم سے ایک ایک حدیث بیان کرنا بہتر سمجھتے ہیں: پیغمبر اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: "خوش نصیب ہیں وہ لوگ جو مہدی (علیہ السلام) کی زیارت کریں گے، اور خوش نصیب ہے وہ شخص جو ان سے محبت کرتا ہوگا، اور خوش نصیب ہے وہ شخص جو ان کی امامت کو مانتا ہو"۔[6] حضرت امام علی علیہ السلام نے فرمایا: "(آل محمد) کے ظہور کے منتظر رہو، اور خدا کی رحمت سے مایوس نہ ہونا، بے شک کہ خداوند عالم کے نزدیک سب سے زیادہ پسندیدہ کام "ظہور کا انتظار" ہے۔[7] لوح فاطمہ زہرا سلام اللہ علیہا ([8]) میں بیان ہوا ہے: "اس کے بعد اپنی رحمت کی وجہ سے اوصیاء کا سلسلہ امام حسن عسکری علیہ السلام کے فرزند ارجمند پر مکمل کردوں گا: جو موسیٰ کا کمال، عیسیٰ کا شکوہ اور جناب ایوب کا صبر رکھتا ہوگا"۔[9] امام حسن مجتبیٰ علیہ السلام ایک روایت کے ضمن میں رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بعد پیش آنے والے بعض حوادث کو بیان کرتے ہوئے فرماتے ہیں: "خداوند عالم آخر الزمان میں ایک قائم کو بھیجے گا۔ اور اپنے فرشتوں کے ذریعہ اس کی مدد کرے گا، اور ان کے ناصروں کی حفاظت کرے گا۔ اور اس کو تمام زمین پر رہنے والوں پر غالب کرے گا۔ وہ زمین کو عدالت، نور اور آشکار دلیلوں سے بھر دے گا۔ خوش نصیب ہے وہ شخص جو اس زمانہ کو درک کرے اور ان کی اطاعت کرے"۔[10] حضرت امام حسین علیہ السلام نے فرمایا: "خداوند عالم اس (امام مہدی علیہ السلام) کے ذریعہ مردہ زمین کو زندہ اور آباد کردے گا، اور اس کے ذریعہ دین حق کو تمام ادیان پر غالب کردے گا، اگرچہ یہ بات مشرکین کو اچھی نہ لگے۔ وہ غیبت اختیار کرے گا جس میں ایک گروہ دین سے گمراہ ہوجائے گا اور ایک گروہ دین (حق) پر قائم رہے گا۔ بے شک جو شخص ان کی غیبت کے زمانہ میں پریشانیوں اور جھٹلائے جانے کی بنا پر صبر کرے وہ اس شخص کی مانند ہے جس نے رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی رکاب میں تلوار سے جہاد کیا ہو"۔[11] حضرت امام سجاد علیہ السلام نے فرمایا: "جو شخص قائم آل محمد کی غیبت کے زمانہ میں ہمارے مودت اور دوستی پر ثابت قدم رہے خداوند عالم اس کو شہدائے بدر و اُحد کے ہزار شہیدوں کے برابر ثواب عنایت فرمائے گا"۔[12] حضرت امام محمد باقر علیہ السلام نے فرمایا: "ایک زمانہ وہ آئے گا کہ جب لوگوں کا امام غائب ہوگا، پس خوش نصیب ہے وہ شخص جو اس زمانہ میں ہماری ولایت پر ثابت قدم رہے"۔[13] حضرت امام صادق علیہ السلام نے فرمایا: "قائم آل محمد کے لئے دو غیبتیں ہوں گی ایک غیبت صغریٰ اور دوسری غیبت کبریٰ ہوگی"۔[14] حضرت موسیٰ کاظم علیہ السلام نے فرمایا: "امام (مہدی علیہ السلام) لوگوں کی نظروں سے پوشیدہ رہے گا لیکن مومنین کے دلوں میں ان کی یاد تازہ رہے گی"۔[15] حضرت امام رضا علیہ السلام نے فرمایا: "جس وقت (امام مہدی علیہ السلام) قیام کریں گے تو ان کے (وجود کے) نور سے زمین روشن ہوجائے گی، اور وہ لوگوں کے درمیان حق و عدالت کی ترازو قرار دیں گے اور اس موقع پر کوئی کسی پر ظلم و ستم نہیں کرے گا"۔[16] امام محمد تقی علیہ السلام نے فرمایا: "قائم آل محمد کی غیبت کے زمانہ میں (مومنین کو) ان کے ظہور کا انتظار کرنا چاہئے اور جب وہ ظہور اور قیام کریں تو ان کی اطاعت کرنا چاہئے"۔[17] حضرت امام علی نقی علیہ السلام نے فرمایا: "میرے بعد میرا فرزند حسن (عسکری) امام ہوگا اور ان کے بعد ان کا فرزند "قائم" امام ہوگا، وہ زمین کو عدل و انصاف سے بھر دیں گے جیسا کہ ظلم و جور سے بھری ہوگی"۔[18] حضرت امام حسن عسکری علیہ السلام نے فرمایا: "اس خدائے وحدہ لاشریک کا شکر ہے جس نے میری زندگی میں مجھے جانشین عطا کردیا، وہ خلقت اور اخلاق کے لحاظ سے رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سب سے زیادہ مشابہ ہے"۔[19]

## ڈوبے ہوئے قرض کیلئے

☆ قرض کی وصول یابی اور ڈوبی ہوئی رقم کے حصول اور دیگر حقوق کی بازیابی وغیرہ کیلئے حضر وسفر میں متعلقہ افراد کی تصوراتی تصویر ذہن میں رکھ کر اوّل وآخر صلوات کے ساتھ ان درج ذیل آیات کو اکتالیس مرتبہ پڑھا کرے تو مطلب حاصل ہوگا۔

**اوّل:** اِنَّ اللّٰہَ فَالِقُ الْحَبِّ وَالنَّوٰی بیشک اللہ ہی تو گٹھلی اور دانہ کو شگافتہ کرتا ہے (انعام ۹۶)

**دوم:** وَ اللّٰہُ غَالِبٌ عَلٰۤی اَمْرِہٖ اور اللہ تو اپنے کام پر (ہر طرح) غالب وقادر ہے (یوسف ۲۱)

**سوم:** وَاُفَوِّضُ اَمْرِیْۤ اِلَی اللّٰہِ اور میں تو اپنا کام اللہ ہی کو سونپے دیتا ہوں (المؤمن ۴۴)

☆ قرض کی وصولی کے لئے درجِ ذیل آیت مجیدہ ہر روز اوّل وآخر صلوات کے ساتھ گیارہ مرتبہ پڑھا کرے تو اس کا قرض وصول ہوگا۔

اِنْ تُقْرِضُوا اللّٰہَ قَرْضًا حَسَنًا یُّضٰعِفْہُ لَکُمْ وَیَغْفِرْ لَکُمْ وَاللّٰہُ شَکُوْرٌ حَلِیْمٌ ﴿۱۷﴾ (التغابن:۱۷)

اگر تم اللہ کو قرض حسنہ دو گے تو وہ اس کو تمہارے واسطے کئی گنا کر دے گا اور تم کو بخش دے گا اور اللہ تو بڑا قدردان بردبار ہے

**تسبیح:** ڈوبی ہوئی رقم کی وصولی کیلئے قرض لینے والے کا تصور کرتے ہوئے درج ذیل اسماء کو ہر روز اوّل وآخر صلوات کے ساتھ سو مرتبہ پڑھا کرے تو رقم واپسی کا رستہ ہموار ہو جائے گا۔

یَا اَللّٰہُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ یَا شَہِیْدُ یَا مُعِیْدُ یَا حَقُّ یَا وَلِیُّ اے اللہ اے رحمٰن اے رحیم اے حاضر اے لوٹانے والے اے حق اے سرپرست

**بندش کھولنے کیلئے:** ان آیات کو لکھ کر لٹکانے اور دم کر کے چھڑکنے سے ہر قسم کی بندش کھل جاتی ہے

اِنَّا فَتَحْنَا لَکَ فَتْحًا مُّبِیْنًا ﴿۱﴾ (الفتح:۱) نَصْرٌ مِّنَ اللّٰہِ وَفَتْحٌ قَرِیْبٌ (الصف:۱۳) وَّفُتِحَتِ السَّمَآءُ

بیشک ہم نے تم کو کھلم کھلا فتح عطا کیا اللہ کی طرف سے مدد اور عنقریب فتح ہوگی اور آسمان کھول دیئے جائیں گے

فَکَانَتْ اَبْوَابًا ﴿۱۹﴾ (النبأ:۱۹) وَعِنْدَہٗ مَفَاتِحُ الْغَیْبِ لَا یَعْلَمُہَاۤ اِلَّا ہُوَ (الانعام:۵۹)

تو دروازے ہو جائیں گے اور اس کے پاس غیب کی کنجیاں ہیں جن کو اس کے سوا کوئی نہیں جانتا

**اسم اُمِّ موسیٰ:** عاملِ مؤکلین ایوب سماعی مصری کے مطابق حضرت موسیٰ کی والدہ کا نام **یوحانذ** ہے اگر کوئی اس اسم کو پچاس مرتبہ لکھ کر پاس رکھے گا تو اُسکا ہر مطلب پورا ہوگا

☆ عامل کو چاہیے کہ ہر قسم کی بندش کھولنے کیلئے چلہ بھر میں جمالی پرہیز کے ساتھ سوا لاکھ مرتبہ پڑھے۔

Research sources
Redefine the scope
Add graphic elements
Cite information
Produce report

# کاروبار کے لئے

☆ تجارت کا سامان نفع کے ساتھ بکنے کیلئے سورہ فاطر کی یہ آیت مع بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ سفید کپڑے کے چار ٹکڑوں پر لکھ کر سامانِ تجارت میں رکھ دیں تو مقصدِ کلّی حاصل ہوگا (گل ہائے ارغوان)

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ○ اِنَّ الَّذِیۡنَ یَتۡلُوۡنَ کِتٰبَ اللّٰہِ وَ اَقَامُوا الصَّلٰوۃَ وَ اَنۡفَقُوۡا

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے بیشک جو لوگ اللہ کی کتاب پڑھا کرتے ہیں اور نماز پابندی سے پڑھتے ہیں اور جو کچھ ہم نے انہیں

مِمَّا رَزَقۡنٰہُمۡ سِرًّا وَّ عَلَانِیَۃً یَّرۡجُوۡنَ تِجَارَۃً لَّنۡ تَبُوۡرَ ﴿۲۹﴾ (فاطر۔۲۹)

عطا کیا ہے اس میں سے چھپا کے اور دکھلا کے دیتے ہیں وہ یقیناً ایسے بیوپار کا آسرا رکھتے ہیں جس کا ٹاٹ نہ اُلٹے گا

☆ بحوالہ گنج ہائے معنوی اگر کوئی تاجر سورۂ توبہ کی آیت (۱۱۱) لکھ کر سامان کے اوپر لٹکا دے یا پانی پر پڑھ کر دکان میں چھڑکاؤ کرے تو گاہکوں کی آمد میں اضافہ بھی ہوگا اور مال بھی بکے گا۔

وَ مَنۡ اَوۡفٰی بِعَہۡدِہٖ مِنَ اللّٰہِ فَاسۡتَبۡشِرُوۡا بِبَیۡعِکُمُ الَّذِیۡ بَایَعۡتُمۡ بِہٖ ؕ وَ ذٰلِکَ ہُوَ الۡفَوۡزُ الۡعَظِیۡمُ ﴿۱۱۱﴾

اور اپنے عہد کا پورا کرنے والا اللہ سے بڑھ کر اور کون ہے؟ تم تو اپنی (خرید) وفروخت سے جو تم نے اللہ سے کی ہے خوشیاں مناؤ یہی تو بڑی کامیابی ہے

☆ بحوالہ کنز الاسرار کاروبار میں تیزی لانے کے لئے درج ذیل آیت لکھ کر دکان میں لگا دے تو مال و اسباب کی فروخت میں اضافہ ہوگا۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ○ وَ ہُوَ الَّذِیۡ مَدَّ الۡاَرۡضَ وَ جَعَلَ فِیۡہَا رَوَاسِیَ وَ اَنۡہٰرًا ؕ (الرعد:۳)

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے اور وہی وہ ہے جس نے زمین کو بچھایا اور اس میں اٹل پہاڑ اور دریا بنائے

☆ اگر کوئی درجِ ذیل ''کلمۂ استرجاع'' کو لکھ کر بکنے والے سامان کے اوپر لٹکائے اور ہر روز ایک سو دس مرتبہ پڑھے تو اس کا سامان اس آیت کی برکت سے جلد تر فروخت ہوگا۔

قَالُوۡۤا اِنَّا لِلّٰہِ وَ اِنَّاۤ اِلَیۡہِ رٰجِعُوۡنَ ﴿۱۵۶﴾ ہم تو اللہ ہی کے ہیں اور ہم اُسی کی طرف لوٹ کر جانیوالے ہیں (البقرہ:۱۵۶)

☆ خرید و فروخت دونوں میں نفع و برکت کیلئے اس اسمِ مبارک کا ورد (بوقتِ خرید و فروخت) نہایت ہی نفع بخش اور آزمودہ ہے اَلنَّافِعُ

☆ حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا کہ سورۂ دخان کو لکھ کر پاس اور مالِ تجارت میں رکھنا نفع کا موجب ہے۔ (دافع الہموم والغموم)

# برائے طلب اولاد

☆ معتبر روایت میں ہے کہ طلبِ اولاد کے لئے درجِ ذیل آیات کو ہر روز اوّل و آخر صلوات کے ساتھ گیارہ مرتبہ پڑھے اور لکھ کر پاس رکھے تو نعمت اولاد سے سرفراز ہوگا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○ رَبِّ هَبْ لِیْ مِنْ لَّدُنْكَ ذُرِّیَّةً طَیِّبَةً ۚ اِنَّكَ سَمِیْعُ الدُّعَآءِ ﴿۳۸﴾

اللہ کے نام سے جو رحمٰن ورحیم ہے اے پروردگار تو اپنے پاس سے پاک اولاد عنایت کر بیشک تو دُعا کا سننے والا ہے (آل عمران ۳۸)

رَبِّ لَا تَذَرْنِیْ فَرْدًا وَّ اَنْتَ خَیْرُ الْوٰرِثِیْنَ ﴿۸۹﴾ (الانبیاء۔۸۹)

پروردگار تو مجھ کو تنہا نہ چھوڑ اور تو بہترین وارثین میں سے ہے

☆ برائے طلبِ اولاد ہر نماز کے بعد گیارہ مرتبہ درج ذیل آیت کو پڑھنا اور لکھ کر عورت کے گلے میں باندھنا نعمت اولاد کے حصول کیلئے مفید ہے۔

رَبَّنَا هَبْ لَنَا مِنْ اَزْوَاجِنَا وَ ذُرِّیّٰتِنَا قُرَّةَ اَعْیُنٍ وَّ اجْعَلْنَا لِلْمُتَّقِیْنَ اِمَامًا ﴿۷۴﴾ (فرقان ۷۴)

پروردگار ہمیں ہماری بیویوں اور اولاد کی طرف سے آنکھوں کی ٹھنڈک عطا فرما اور ہم کو پرہیزگاروں کا پیشوا بنا

☆ اگر کوئی ذیل کی آیت کو زعفران سے لکھ کر عورت کی کمر میں باندھے تو اس کے ہاں اولاد پیدا ہوگی

وَ قِیْلَ یٰۤاَرْضُ ابْلَعِیْ مَآءَكِ وَ یٰسَمَآءُ اَقْلِعِیْ وَ غِیْضَ الْمَآءُ وَ قُضِیَ الْاَمْرُ (سورۂ ہود: ۴۴)

اور جب حکم دیا گیا کہ اے زمین اپنا پانی جذب کرلے اور اے آسمان تھم جا اور پانی گھٹ گیا اور حکم نافذ ہوگیا

☆ حضرت امام محمد باقر علیہ السّلام کا ارشاد ہے کہ طلبِ اولاد کے لئے تین دن متواتر دونوں میاں بیوی بوقت صبح وشام ستر مرتبہ سُبْحَانَ اللّٰهِ اور ستر مرتبہ اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ کے درمیان اکتالیس مرتبہ درجِ ذیل آیات پڑھیں تو اس آیت کی برکت سے صاحبِ اولاد ہوں گے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○ فَقُلْتُ اسْتَغْفِرُوْا رَبَّكُمْ ؕ اِنَّهٗ كَانَ غَفَّارًا ﴿۱۰﴾ یُّرْسِلِ السَّمَآءَ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن ورحیم ہے اپنے پروردگار سے مغفرت کی دعا مانگو بیشک وہ بڑا بخشنے والا ہے تم پر آسمان سے موسلادھار

عَلَیْكُمْ مِّدْرَارًا ﴿۱۱﴾ وَّ یُمْدِدْكُمْ بِاَمْوَالٍ وَّ بَنِیْنَ وَ یَجْعَلْ لَّكُمْ جَنّٰتٍ وَّ یَجْعَلْ لَّكُمْ اَنْهٰرًا ﴿۱۲﴾

پانی برسائے گا اور مال اور اولاد کے ذریعے تمہاری مدد کریگا اور تمہارے لیے باغ بنائیگا اور تمہارے لیے نہریں جاری کریگا (نوح: ۱۰ تا ۱۲)

# برائے اولادِ نرینہ

☆ تفسیر برہان میں ہے کہ حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا کہ اولاد نرینہ کے حصول کیلئے سورۂ فجر لکھ کر زوجین گلے میں ڈالیں تو ان کے ہاں فرزند پیدا ہوگا۔

☆ مکارم الاخلاق میں حضرت امام محمد باقرؑ کا ارشاد گرامی ہے کہ اگر کوئی چاہے کہ اس کے بیٹا پیدا ہو تو استقرارِ حمل کے بعد اپنا داہنا ہاتھ اپنی زوجہ کے داہنے پہلو پر رکھ کر آیت الکرسی پڑھ کر یہ جملہ لکھے اَللّٰھُمَّ قَدْ سَمَّیْتُہٗ مُحَمَّدًا (اے اللہ میں نے اس کا نام محمد رکھ دیا ہے) تو اس کے ہاں لڑکا پیدا ہوگا (پیدائش کے بعد بچے کے نام کیساتھ محمد ضرور ملحق کرے) ورنہ نقصان ہوگا

☆ بحوالۂ گنج ہائے معنوی درجِ ذیل آیت لکھ کر عورت کی کمر میں باندھے تو اس کے ہاں فرزند نرینہ پیدا ہوگا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ وَ اِنِّیْ خِفْتُ الْمَوَالِیَ مِنْ وَّرَآءِیْ وَكَانَتِ امْرَاَتِیْ عَاقِرًا فَهَبْ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے اور میں اپنے وارثوں سے سہما جاتا ہوں اور میری بیوی بانجھ ہے پس تو مجھ کو اپنی بارگاہ

لِیْ مِنْ لَّدُنْكَ وَلِيًّا ۝٥ يَّرِثُنِیْ وَيَرِثُ مِنْ اٰلِ يَعْقُوْبَ ۗ وَاجْعَلْهُ رَبِّ رَضِيًّا ۝٦ (مریم: ۵-۶)

سے ایک جانشین عطا فرما جو میری اور یعقوب کی نسل کی میراث کا مالک ہو اور اے میرے پروردگار اس کو اپنا پسندیدہ بنا

**حمل ساقط نہ ہو:** اگر کسی عورت کے بچے سقط ہو جاتے ہوں تو یہ درجِ ذیل آیات لکھ کر کمر میں باندھے تو بچہ سقط نہ ہوگا اور صحیح و سالم پیدا ہوگا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ وَالسَّمَآءِ وَالطَّارِقِ ۝١ وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا الطَّارِقُ ۝٢ النَّجْمُ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے آسمان اور رات کو آنے والے کی قسم اور تم کو کیا معلوم کہ رات کو آنے والا کیا ہے (وہ) چمکتا ہوا

الثَّاقِبُ ۝٣ اِنْ كُلُّ نَفْسٍ لَّمَّا عَلَيْهَا حَافِظٌ ۝٤ فَلْيَنْظُرِ الْاِنْسَانُ مِمَّ خُلِقَ ۝٥ خُلِقَ مِنْ مَّآءٍ

تارا ہے کہ کوئی شخص ایسا نہیں جس پر نگہبان مقرر نہیں تو انسان کو دیکھنا چاہیے کہ وہ کس چیز سے پیدا ہوا ہے وہ اچھلتے ہوئے پانی

دَافِقٍ ۝٦ يَّخْرُجُ مِنْ بَيْنِ الصُّلْبِ وَالتَّرَآئِبِ ۝٧ (الطارق: ۱ تا ۷)

(منی) سے پیدا ہوا ہے جو پشت اور سینے کی ہڈیوں کے بیچ میں سے نکلتا ہے

## برائے اصلاحِ اولاد

☆ اولاد کے لائق اور خوش کردار ہونے کیلئے ہر نماز کے بعد درجِ ذیل آیات تین بار پڑھیں۔

وَاَصۡلِحۡ لِیۡ فِیۡ ذُرِّیَّتِیۡ ۚ رَبِّ اجۡعَلۡنِیۡ مُقِیۡمَ الصَّلٰوۃِ وَمِنۡ ذُرِّیَّتِیۡ ٭ۖ رَبَّنَا وَتَقَبَّلۡ دُعَآءِ ﴿۴۰﴾

اور میری اولاد کی اصلاح فرما (الاحقاف:۱۵) پروردگار مجھے اور میری اولاد کو نماز کا پابند بنادے اور ہمارے رب ہماری دُعا قبول فرما (ابراہیم:۴۰)

☆ اخلاقِ حسنہ واصلاحِ اولاد اور ان کو بُری خواہشات سے دور رکھنے کیلئے درجِ ذیل وظیفہ کسی بھی وقت ان کی پیشانی دائیں ہاتھ کے انگوٹھے اور درمیانی انگلی سے پکڑ کر اکیس بار پڑھ کر پھونک دیں۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ○ یَاوَدُوۡدُ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ رَّسُوۡلِ اللّٰہِ یَاشَہِیۡدُ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے اے محبت کرنے والے محمد رسول اللہ کے صدقے اے حاضر

☆ نافرمان بیٹے کیلئے اس کے طرزِ عمل میں تبدیلی لانے کے واسطے سوئے ہوئے پر ایک بار سورۂ بروج کی یہ درجِ ذیل آیات (۲۱۔۲۲) گیارہ روز تک پڑھ کر دم کریں۔

بَلۡ ہُوَ قُرۡاٰنٌ مَّجِیۡدٌ ﴿۲۱﴾ فِیۡ لَوۡحٍ مَّحۡفُوۡظٍ ﴿۲۲﴾ بلکہ یہ تو قرآن مجید ہے جو لوح محفوظ میں لکھا ہوا ہے

☆ نماز فجر کے بعد یَاتَوَّابُ تین سو ساٹھ مرتبہ پڑھا کرے اور بدچلن بیٹے کیلئے دعا مانگا کرے تو خواہش پوری ہوگی ☆ دس مرتبہ اَلۡبَرُّ پڑھیں تو اولاد صالح ہوگی۔

**اولاد نہ جھگڑے:** اس صورت میں کہ چھوٹے بڑے بہن بھائی باہم جھگڑتے ہوں تو سورۂ طارق کی درجِ ذیل آیات ہر ایک کے تکیہ پر سو بار پڑھے البتہ اس بات کا خیال رکھیں کہ تکیہ تبدیل نہ ہو

اِنَّہُمۡ یَکِیۡدُوۡنَ کَیۡدًا ﴿۱۵﴾ وَّاَکِیۡدُ کَیۡدًا ﴿۱۶﴾ بیشک یہ اپنی تدبیر کر رہے ہیں اور میں اپنی تدبیر کر رہا ہوں

**برائے ترکِ فواحشات:** بُری عادات منجملہ نشہ کرنا، جوا کھیلنا، والدین کو پریشان کرنا اور بُرے لوگوں سے راہ و رسم رکھنا وغیرہ کیلئے ماں یا باپ سوئے ہوئے پر تھوڑی اونچی آواز سے ایک مرتبہ سورۂ توحید پڑھ کر اکیس دن تک دم کرے تو وہ راہ راست پر آجائیگا۔

**برائے اخلاق حمیدہ:** اگر کوئی درجِ ذیل آیتِ مجیدہ کو گیارہ مرتبہ پانی پر پڑھ کر بداخلاق کو پلادے تو اللہ اس کو اخلاقِ حسنہ سے متصف فرمائیگا وَاِنَّکَ لَعَلٰی خُلُقٍ عَظِیۡمٍ ﴿۴﴾ (القلم:۴)

# امام مہدی علیہ السلام کے بارے میں مولا علی علیہ السلام کی احادیث

انتخاب:۔ علامہ سید عون نقوی، کراچی

بسم اللہ الرّحمٰن الرّحیم

**پہلی حدیث:** عیاشی کی ممانعت

امام جعفر صادق علیہ السلام فرماتے ہیں: رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے تھے: عالم بنو یا طالب علم اور اپنے اوقات کو بے ہودگی اور عیاشی میں صرف نہ کرو۔

**دوسری حدیث:** مشرکوں سے بھی حکمت لینے کا حکم

امیر المومنین علیہ السلام فرماتے ہیں: علم حاصل کرو (حکمت کو لے لو) اگر چہ مشرکین سے ہی کیوں نہ ہو۔

**تیسری حدیث:** پاگلوں سے بھی علم حاصل کرو

امام جعفر صادق علیہ السلام فرماتے ہیں: علم حاصل کرو (حکمت کو لے لو) اگر چہ دیوانوں کی زبان سے ہی کیوں نہ ہو۔

**چوتھی حدیث:** ادب کی فضیلت

تم پر فرض ہے کہ علم و ادب حاصل کرو؛ کیونکہ عالم کا احترام کیا جاتا ہے اگر چہ اس کا کوئی نسب نہ ہو، اور اس کا احترام کیا جاتا ہے اگر چہ وہ فقیر ہو اور اس کا احترام کیا جاتا ہے اگر چہ وہ جوان ہو۔

**پانچویں حدیث:** علم کی فضیلت

امیر المومنین علی بن ابی طالب علیہما السلام فرماتے ہیں کہ میں نے رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا: علم حاصل کرنا ہر مسلمان مرد و عورت پر فرض ہے پس جہاں جہاں علم کے ہونے کا گمان ہو وہاں تلاش کریں اور صاحبان علم سے اس کا اقتباس کرو: کیونکہ خدا کی رضا کے لیے تعلیم دینا حسنہ ہے اور علم حاصل کرنا عبادت ہے اور علمی گفتگو کرنا تسبیح اور اس پر عمل کرنا جہاد ہے اور جو نہیں جانتے انہیں تعلیم دینا صدقہ ہے اور جو صلاحیت رکھتے ہیں ان تک علم پہنچانا قرب الٰہی کا سبب ہے؛ کیونکہ وہ حلال اور حرام کی تعلیم دینے والا، بہشت کی راہ دکھانے والا اور تنہائی میں مونس ہے۔ پردیس میں دوست، خلوت میں باتیں کرنے والا رفیق، مشکلات اور آسانیوں میں راستہ دکھانے والا، دشمن کے مدمقابل سپر اور دوستوں کے پاس زینت ہے۔

**چھٹی حدیث:** خدا کی رضایت کے لیے علم حاصل کرنا

رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے ہیں: جو شخص علم کا ایک حصہ حاصل کرے تا کہ خدا کی خوشنودی کے لیے لوگوں کو سکھایا جا سکے تو اللہ اسے ستر نبیوں کا اجر عطا کرے گا۔

**ساتویں حدیث:** عالم کی مجلس اور تشییع جنازہ

ایک آدمی رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں شرفیاب ہوا اور عرض کرنے لگا کہ: یا رسول اللہ! جب کوئی جنازہ (تشییع کے لیے) لایا جائے اور اسی وقت کسی عالم کی مجلس بھی برپا ہو رہی ہو آپ (ص) مجھے کونسی جگہ دیکھنا پسند فرمائیں گے؟ اس وقت حضور (ص) نے فرمایا: اگر جنازہ کے لیے تشییع کرنے والے اور دفن کرنے والے ہوں تو عالم کی مجلس میں حاضر ہونا ہزار تشییع جنازہ میں جانے اور ہزار مریضوں کی عیادت کرنے سے افضل ہے، ہزار راتیں (عبادت خدا میں) بیدار رہنے اور ہزار دن روزہ کی حالت میں گزارنے سے افضل ہے، اسی طرح ہزار درہموں سے بھی افضل ہے جو فقیروں کو صدقہ دیے جاتے ہیں، اسی طرح ہزار مستحب حج، ہزار مستحب جنگوں سے بھی افضل ہے جنہیں اپنی جان اور مال سے انجام دی جاتی ہیں۔ کیا تم نہیں جانتے ہو! کہ خدا کی اطاعت اور عبادت علم کے ذریعے سے ہی کی جاتی ہے، دنیا اور آخرت کی تمام نیکیاں علم کے ساتھ ہیں اور برائیاں جہل کے ساتھ۔

**آٹھویں حدیث:** حصول علم حج کے برابر ہے

جو شخص مسجد میں رفت و آمد کرے تا کہ مفید علم حاصل کر سکے یا سکھا سکے اس کا اجر اس حاجی کے برابر ہو گا جس نے حج کو اپنے تمام مناسک اور شرائط کے ساتھ اختتام تک پہنچایا ہو۔

**نویں حدیث:** علم حکمت ہے

علم کا تعلق حکمت سے ہے جو اسے سنے اور دوسروں کے لیے نقل کرے یا خود اس پر عمل کرے تو یہ ایک سال کی عبادت سے بہتر ہے۔ اسی طرح ایک اور حدیث میں آیا ہے کہ: جان لیں کہ علم کا تعلق حکمت سے ہے اور یہ مومن کی گمشدہ چیز ہے پس تم پر لازم ہے کہ علم حاصل کریں اس سے پہلے کہ تمہارے درمیان سے اٹھ جائے علم کے اٹھ جانے سے مراد یہ ہے کہ عالم تمہارے درمیان سے غائب ہو جاتے ہیں۔

**دسویں حدیث:** علم راہ میں دو قدم چلنے کا ثواب

جو شخص علم کی حصول کی راہ میں دو قدم اٹھائے اور دو گھنٹہ عالم کے پاس بیٹھے اور استاد سے دو حرف سنے تو خدوند اس کے لیے دو بہشت واجب کرے گا جیسا کہ خدا نے فرمایا: اور جو شخص اپنے رب کی بارگاہ میں پیش ہونے کا خوف رکھتا ہے اس کے لیے دو باغ ہیں۔ (12)

**گیارھویں حدیث:** استاد اور شاگرد کا اجر

امام محمد باقر علیہ السلام فرماتے ہیں: تم میں سے جو دوسروں کو علم سکھائے گا اس کا ثواب اس انسان کے برابر ہے جو اس سے علم حاصل کرتا ہے اور اس معلم کو اپنے شاگرد پر فضیلت حاصل ہے، پس علم کو صاحبان علم سے حاصل کریں، اپنے بھائیوں کو علم سکھائیں جس طرح کہ تمہیں اپنے علماء نے سکھائے ہیں۔

**بارھویں حدیث:** علم بادشاہ ہے

علم قدرت و طاقت ہے جو اسے پالے گا وہ غلبہ پائے گا اور جو اسے حاصل نہیں کرے گا شکست کھائے گا۔

**تیرھویں حدیث:** کون سے علوم سیکھنے کی ضرورت ہے؟

جوانی میں بہترین تعلیم یہ ہے کہ ان چیزوں کا علم حاصل کریں جن کی بڑھاپے میں ضرورت پڑتا ہے۔

**چودھویں حدیث:** بچپن میں علم حاصل کرنے کا اثر

چھوٹی عمر میں علم حاصل کرو تا کہ بڑھاپے میں سعادت حاصل کرسکو۔

**پندرھویں حدیث:** علم لامحدود ہے۔

علم کی کثرت اس حد تک ہے کہ اس کا احاطہ نہیں کیا جاسکتا، پس علوم میں سے ہر وہ علم حاصل کرو جو بہترین ہیں۔

**سولھویں حدیث:** علم ہر چیز سے افضل ہے

امام باقر علیہ السلام فرماتے ہیں: حصول علم میں ایک دوسرے سے سبقت لے لو، خدا کی قسم حلال وحرام کے بارے میں ایک حدیث کسی سچے انسان سے سننا دنیا اور سونا اور چاندی سے بہتر ہے۔

**سترھویں حدیث:** علوم اہل بیت ع کا سیکھنا

امام رضا علیہ السلام فرماتے ہیں: خدا اس شخص پر رحم کرے جو ہمارے امر کو زندہ رکھتا ہے۔ (راوی کہتا ہے) میں نے پوچھا: آپ کے امر کو کیسے زندہ رکھا جاتا ہے؟ امام علیہ السلام نے فرمایا: ہمارے علوم سیکھتے ہیں اور لوگوں کو سکھاتے ہیں؛ کیونکہ اگر لوگ کلام کی خوبصورتیوں کو جان لیں تو ہماری پیروی کریں گے۔

**اٹھارھویں حدیث:** بچپن میں کلمہ سکھانا

اہل سنت کے راویوں نے پیغمبر اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے روایت کی ہیں: اپنے بچوں کے زبان پر پہلا کلمہ "لا الہ الا اللہ" ہونا چاہیئے اور مرتے وقت انہیں "لا الہ الا اللہ" کی تلقین دی جائے۔

**انیسویں حدیث:** ارث کے مسائل سیکھنے کی ضرورت

ارث کے مسائل سیکھو اور لوگوں کو سکھاؤ؛ کیونکہ یہ نصف علم ہے اور اگر پیروی نہ کی جائے تو بھلا دیا جائے گا یہ وہ پہلی چیز ہے جو میری امت سے جدا ہو جائے گی۔

**بیسویں حدیث:** اصلاح تین چیزوں کی

کسی مسلمان کی فقط تین چیزوں کی اصلاح کریں: 1۔ دین شناسی، 2۔ زندگی (کی معیشت) میں صحیح برنامہ ریزی، 3۔ مصیبت میں صبر۔

**اکیسویں حدیث:** ہنر کا مقام

ایسا ہنر کہ جس میں عزت نفس سلامت رہے اس دولت مندی سے بہتر ہے جس میں ناپاکی ہو۔

**بائیسویں حدیث:** تجارت کے احکام سیکھنے کی ضرورت

ایک شخص نے امیر المومنین علیہ السلام سے عرض کیا کہ: میں تجارت کرنا چاہتا ہوں۔ امام علیہ السلام نے اس سے پوچھا: کیا تم نے دین کا علم حاصل کیا ہے؟ اس نے جواب دیا: بعد میں سیکھوں گا۔ امام علیہ السلام نے فرمایا: وائے ہو تم پر! پہلے دین سیکھو پھر جا کر تجارت کرو؛ کیونکہ اگر کوئی شخص لین دین کریں لیکن حلال وحرام کے بارے میں نہ پوچھے تو ربا کی گرداب میں گر جائے گا۔

**تئیسویں حدیث:** علم کے کمالات

امیر المومنین علیہ السلام فرماتے ہیں: میں نے رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا: علم حاصل کرنا ہر مسلمان مرد و عورت پر فرض ہے۔ علم کو اس کی جگہ سے اور اہل علم سے حاصل کریں؛ کیونکہ اللہ کی رضایت کے لیے اس کی تعلیم دینا نیک ہے اور اس کا حاصل کرنا عبادت۔ علمی گفتگو تسبیح ہے اور اس پر عمل کرنا جہاد، جاہل کو علم سکھانا علم کا صدقہ ہے اور اہل علم کے درمیان اس کا انفاق کرنا اللہ سے قریب ہونے کا وسیلہ، کیونکہ علم ہی ہے جو حلال وحرام کو بیان کرتا ہے، یہی علم جنت کے راستے کا نور بھی ہے، تنہائی میں مونس، پردیس میں رفیق، خلوت میں دوست، مشکلات اور آسانیوں میں راستہ دکھانے والا، دشمن کے مقابلے میں اسلحہ اور دوستوں کے درمیان باعث زینت ہے۔ علم کی وجہ سے خدا قوموں کو اٹھا لیتا ہے اور انہیں خیر وصلاح میں قرار دیتا ہے۔

**چوبیسویں حدیث:** کس سے علم نہ لیا جائے

ذوالقرنین کی وصیتوں میں ایک وصیت یہ ہے کہ: اس شخص سے علم مت لو جس نے اپنے علم سے فائدہ حاصل نہ کیا ہو؛ کیونکہ جس کا علم اسے فائدہ نہ دے سکے تمہیں بھی فائدہ نہیں پہنچا سکے گا۔

**پچیسویں حدیث:** پانچ بے مثال چیزیں

امام رضا علیہ السلام امام علی علیہ السلام سے نقل کرتے ہوئے فرماتے ہیں: امام علی علیہ السلام نے فرمایا: پانچ چیزیں ایسی ہیں جنہیں ڈھونڈنے کے لیے اگر تم ہمت کی کمر باندھ کر ڈھونڈنا چاہو تو ان کے جیسے نہیں ملیں گے: 1۔ کوئی بھی بندہ اپنے گناہ کے علاوہ

کسی اور چیز سے نہ ڈرے، 2۔ کوئی بھی اپنے پروردگار کے علاوہ کسی اور سے امید نہ رکھے، 3۔ جاہل کبھی بھی اس بات سے شرم نہ کرے کہ جو چیز وہ نہیں جانتا ہے اس کے بارے میں کہے کہ "میں نہیں جانتا ہوں" 4۔ تم میں سے اگر کوئی علم نہیں رکھتا ہے تو اسے حاصل کرنے میں شرم نہیں کرنی چاہیئے۔ 5۔ صبر کا ایمان سے اس طرح رابطہ ہے جس طرح سر کا بدن سے اور جس کے پاس صبر نہیں ہے اس کے پاس ایمان بھی نہیں ہے۔

**چھبیسویں حدیث:** علم حیات ابدی ہے

مولا فرماتے ہیں: علم حاصل کرو تا کہ وہ تمھارے لئے حیات ابدی کو حاصل کرے۔

**ستائیسویں حدیث:** حسد صرف حصول علم کے لیے صحیح ہے

امیر المومنین علیہ السلام فرماتے ہیں: تملق اور حسد مومن کے اخلاق میں سے نہیں ہے مگر حصول علم میں۔

**اٹھائیسویں حدیث:** علم خزانہ ہے

امام جعفر صادق علیہ السلام امام محمد باقر علیہ السلام سے نقل کرتے ہوئے فرماتے ہیں: علم خزانے ہیں اور ان کی چابیاں سوال ہے، پس سوال کریں، خدا تم پر رحمت نازل کرے گا؛ کیونکہ چار افراد کو علم کا پاداش دیا جائے گا؛ سوال کرنے والا، جواب سننے والا، اس گفتگو کو سننے والا، اور اس کو چاہنے والا۔

**انتیسویں حدیث:** علم بہترین صدقہ

بہترین صدقہ یہ ہے کہ آدمی علم حاصل کرے اور پھر اپنے بھائی کو سکھائے۔

**تیسویں حدیث:** علم کی زکات

امام باقر علیہ السلام فرماتے ہیں: علم کی زکات یہ ہے کہ اسے اللہ کے بندوں کو سکھادے۔

**اکتیسویں حدیث:** مہمان کا مقام

امام جعفر صادق علیہ السلام فرماتے ہیں: ایک شخص آنحضرت ص کی خدمت میں آیا اور کہنے لگا: یا رسول اللہ! میرے ماں باپ آپ پر فدا ہوں میں اچھی وضو کرتا ہوں اچھی نماز پڑھتا ہوں، زکات کو اپنے وقت پر دیتا ہوں، مہمان کو خوش آمدید کہتا ہوں اور میں اس کام سے اللہ کی ذات سے اجر کی امید رکھتا ہوں۔ اس وقت آنحضرت ص نے فرمایا: "واہ وا، واہ وا، واہ وا، جہنم سے تم بچ گئے ہو خدا تم نے تمہیں بخل سے بچا لیا ہے اگر تم ایسا ہی ہوں" اس کے بعد آنحضرت ص نے اس کو مہمان کی خاطر اپنے کو مشقت میں ڈالنے سے نہی فرمایا اور فرمایا کہ کوئی بھی مہمان جب کسی کے ہاں آتا ہے تو اپنا رزق خود کے لے کے آتا ہے"

**بتیسویں حدیث:** تکلفات کی ممانعت

بہترین زندگی تکلفات کو ختم کرنا ہے۔

**تینتیسویں حدیث**

امیر المومنین علیہ السلام فرماتے ہیں: مومن میں آٹھ خصلتوں کا ہونا ضروری ہے: 1۔ فتنہ فساد اور مشکلات کے وقت باوقار، 2۔ بلاء اور مصیبت میں صبر کرنے والا ہو، 3۔ مشکلات اور پریشانی میں شکر کرنے والا ہو 4۔ اللہ کی دی ہوئی رزق پر قانع، 5۔ دشمنوں پر ظلم نہ کرنے والا ہو، 6۔ دوستوں پر کوئی تکلیف اور مشقت نہ ڈالنے والا۔ 7۔ دوسروں کی خاطر خود کو مشقت میں ڈالنے والا ہو، 8۔ لوگ ہمیشہ اس سے سکون اور راحت محسوس کرتے ہیں۔

**چونتیسویں حدیث:** بلند پروازی سے روکنے والی تین چیزیں

امیر المومنین علیہ السلام فرماتے ہیں: تین چیزیں انسان کو بلند مقام تک پہنچنے سے روکتی ہیں: کم ہمتی، کم تدبیری اور رائے کی کمزوری۔

**پینتیسویں حدیث:** وقت سے پہلے ظاہر کرنا

امام جعفر صادق علیہ السلام فرماتے ہیں: کسی چیز کی مضبوطی سے پہلے ظاہر کرنا اس کے ضائع ہونے کا سبب بنتا ہے۔

**چھتیسویں حدیث:** مسلسل تفکر

سب سے بڑی عبادت خدا کے بارے میں اور اس کی قدرت کی نشانیوں میں مسلسل غور وفکر کرنا ہے۔

**سینتیسویں حدیث:** تفکر ہی عبادت ہے

معمر بن خلاد کہتا ہے: میں نے ابا الحسن رضا کو فرماتے ہوئے سنا: زیادہ نمازیں پڑھنا اور زیادہ روزے رکھنا عبادت نہیں کہلاتا ہے بلکہ حقیقی عبادت خدائے عز وجل کے کاموں میں غور وفکر کرنا ہے۔

**اڑتیسویں حدیث:** کاموں میں مضبوطی

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: خدا دوست رکھتا ہے کہ تم میں سے جو بھی کوئی کام انجام دیں تو اس کو محکم طریقے سے انجام دیں۔

**انتالیسویں حدیث:** محکم زندگی

امام علی علیہ السلام فرماتے ہیں: محکم اور استوار زندگی وہ ہے جس میں برنامہ ریزی اور نظم ونسق ہو اور اس کا ملاک اچھی تدبیر ہے۔

**چالیسویں حدیث:** مباحثہ کی فضیلت

ابی جعفر محمد بن علی علیہما السلام فرماتے ہیں: آپس میں مل بیٹھیں اور بحث ومباحثہ کریں کہ فرشتے تمہارے گرد جمع ہوں گے۔ خدا ان پر رحمت نازل کرے جو ہمارے امر کو زندہ رکھتا ہے۔

| نمبر شمار | ورد | تعداد |
|---|---|---|
| 1 | بسم اللہ الرحمٰن الرحیم، یانافعُ بحق نادِ علیؑ صغیر (پوری ورد کرنی ہے) | 84 |
| 2 | بسم اللہ الرحمٰن الرحیم، یااللہ بحق نادِ علیؑ صغیر (پوری ورد کرنی ہے) | 66 |
| 3 | بسم اللہ الرحمٰن الرحیم، یادیانُ بحق نادِ علیؑ صغیر (پوری ورد کرنی ہے) | 65 |
| 4 | بسم اللہ الرحمٰن الرحیم، یاعلیُ بحق نادِ علیؑ صغیر (پوری ورد کرنی ہے) | 110 |
| 5 | بسم اللہ الرحمٰن الرحیم، یالطیفُ بحق نادِ علیؑ صغیر (پوری ورد کرنی ہے) | 129 |
| 6 | بسم اللہ الرحمٰن الرحیم، یایسیرُ بحق نادِ علیؑ صغیر (پوری ورد کرنی ہے) | 100 |
| 7 | بسم اللہ الرحمٰن الرحیم، یامبینُ بحق نادِ علیؑ صغیر (پوری ورد کرنی ہے) | 102 |
| 8 | بسم اللہ الرحمٰن الرحیم، یاظاھرُ بحق نادِ علیؑ صغیر (پوری ورد کرنی ہے) | 98 |
| 9 | بسم اللہ الرحمٰن الرحیم، یاھادیُ بحق نادِ علیؑ صغیر (پوری ورد کرنی ہے) | 56 |
| 10 | بسم اللہ الرحمٰن الرحیم، یارحیمُ بحق نادِ علیؑ صغیر (پوری ورد کرنی ہے) | 96 |
| 11 | بسم اللہ الرحمٰن الرحیم، یاجلیلُ بحق نادِ علیؑ صغیر (پوری ورد کرنی ہے) | 73 |
| 12 | بسم اللہ الرحمٰن الرحیم، یاباسطُ بحق نادِ علیؑ صغیر (پوری ورد کرنی ہے) | 72 |
| 13 | بسم اللہ الرحمٰن الرحیم، یاتوابُ بحق نادِ علیؑ صغیر (پوری ورد کرنی ہے) | 85 |
| 14 | بسم اللہ الرحمٰن الرحیم، یاواسعُ بحق نادِ علیؑ صغیر (پوری ورد کرنی ہے) | 47 |
| 15 | بسم اللہ الرحمٰن الرحیم، یاکریمُ بحق نادِ علیؑ صغیر (پوری ورد کرنی ہے) | 90 |
| 16 | بسم اللہ الرحمٰن الرحیم، یافتاحُ بحق نادِ علیؑ صغیر (پوری ورد کرنی ہے) | 93 |
| 17 | بسم اللہ الرحمٰن الرحیم، یاغفورُ بحق نادِ علیؑ صغیر (پوری ورد کرنی ہے) | 80 |
| 18 | بسم اللہ الرحمٰن الرحیم، یاسلامُ بحق نادِ علیؑ صغیر (پوری ورد کرنی ہے) | 131 |
| 19 | بسم اللہ الرحمٰن الرحیم، یاحبیبُ بحق نادِ علیؑ صغیر (پوری ورد کرنی ہے) | 103 |




شرف قمری ابتدا، 18 دسمبر وقت 18:16 انتہا، 18 دسمبر وقت 20:05 پر ہوگا

یہ طلسمی اگربتی سیّد حفیظ الرحمٰن نقوی آف کراچی سے بطور تحفہ ملی تھی۔ آج کی محفل میں آئینہ قسمت کیلئے طلسمی اگربتی کے عمل کیساتھ حاضر خدمت ہوں۔ اِن نظریات کے دوران اگربتی کے چھ پیکٹ لیکر جو کہ اچھی خوشبو کی ہوں یا میٹرولمن اگربتی بہتر رہیگی۔ اس پر مندرجہ ذیل پڑھائی 333 مرتبہ پڑھ کر دم کرنا ہے۔ اس طلسمی اگربتی سے تسخیر خلق، رجوع خلق یا جن لوگوں کا کاروبار بند ہو، گھر میں نا اتفاقی ہو، یا جنکے روپے کسی اور کو قرضہ دی ہو اور واپس نہیں مل رہا ہو۔ تو یہ طلسمی اگربتی اس میں کُل اگربتیاں 90 عدد ہوں گی۔ اس طلسمی اگربتی کیساتھ کھل کر فائدے سامنے آئینگے۔ اسکی آزمائش کرنا شرط ہے جس طرح سورج کا مشرق سے نکلنا اٹل ہے اس طرح اسکی تاثیر بھی اصل ہے یہ عمل ہر قاری کو دعوت دیتا ہوں کہ یہ اگربتی استعمال کریں میرے پچھلے گیارہ سالوں سے میرے تجربہ میں ہے۔

اپنے ذاتی تجربات پر یہ عمل پورا اُترا ہے۔ اگر یہ عمل خود تیار نہ کر سکیں تو براہ راست مجھ سے یا عامل سیّد انتظار حسین شاہ زنجانی صاحب ے تیار کروائیں۔ عمل کا مکمل طریقہ میں نے لکھ دیا ہے۔

یَا مجید رفیع نعم النصیر بِحَقِّ وَ کفٰی باللہِ شہیدا محمد رسول اللہ بِحَقِّ اجب یا حفطیائیل یا حتطیائیل یا مولیائیل یا حنظیائیل سخر لخلقكَ من الارض و السماءٗ و ابسحر و البرَو الجن و الانس کما مسخر لااودو سلیمان علیہ السلام

یہ عمل 333 مرتبہ پڑھ کر اگربتیوں پر دم کرنا ہے۔ پھر نئے چاند کی نوچندی جمعرات سے اگربتی جلایا کریں۔ روزانہ ایک اگربتی جلایا کریں۔ اللہ پاک تین ماہ یعنی 90 دنوں میں ایسی ترقی عطا فرمائیگا جس سے عقل حیران ہوگی۔




روزانہ نمازِ فجر کے بعد ان اسمائے مقدس کے ورد سے رُوحانی برکت اور عشقِ نبی ﷺ میں اضافہ ہو۔

حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کے اسمائے مقدس بزبان قرآن مجید۔

| نمبر | اسم | سورہ | آیت |
|---|---|---|---|
| 1:- | اَلصِدق | سورہ بقرہ آیت نمبر | 41 |
| 2:- | اَلبَشیر | سورہ بقرہ آیت نمبر | 119 |
| 3:- | اَلنذیر | سورہ بقرہ آیت نمبر | 199 |
| 4:- | اَلرَحیم | سورہ بقرہ آیت نمبر | 143 |
| 5:- | اَلمُرسل | سورہ بقرہ آیت نمبر | 252 |
| 6:- | اَلمُومَن | سورہ بقرہ آیت نمبر | 285 |
| 7:- | اَلمنادی | سورہ آل عمران آیت نمبر | 193 |
| 8:- | اَلمُجتَبیٰ | سورہ آل عمران آیت نمبر | 179 |
| 9:- | اَلحَاکم | سورہ نساء آیت نمبر | 65 |
| 10:- | اَلشَہید | سورہ نساء آیت نمبر | 41 |
| 11:- | اَلناس | سورہ نساء آیت نمبر | 54 |
| 12:- | اَلعَالِم | سورہ نساء آیت نمبر | 113 |
| 13:- | اَلذِکر | سورہ نساء آیت نمبر | 174 |
| 14:- | اَلمَعصُوم | سورہ مائدہ آیت نمبر | 67 |
| 15:- | اَلمَبلَغ | سورہ مائدہ آیت نمبر | 67 |
| 16:- | اَلرَسُول | سورہ مائدہ آیت نمبر | 67 |
| 17:- | اَلنُور | سورہ مائدہ آیت نمبر | 15 |
| 18:- | اَلمُقتَدِی | سورہ انعام آیت نمبر | 90 |
| 19:- | اَلاُمّی | سورہ اعراف آیت نمبر | 157 |
| 20:- | اَلرَجُل | سورہ اعراف آیت نمبر | 63 |
| 21:- | اَلھَادی | سورہ اعراف آیت نمبر | 43 |
| 22:- | اَلمُجاھِد | سورہ توبہ آیت نمبر | 73 |
| 23:- | اَلحَریص | سورہ توبہ آیت نمبر | 128 |
| 24:- | اَلمَغفُو | سورہ یونس آیت نمبر | 108 |
| 25:- | اَلحَقّ | سورہ یونس آیت نمبر | 108 |
| 26:- | اَلفَضلُ | سورہ یونس آیت نمبر | 58 |
| 27:- | اَلمُستَقِیم | سورہ ہود آیت نمبر | 112 |
| 28:- | اَلمُسغِفر | سورہ یوسف آیت نمبر | 29 |
| 29:- | اَلحَافِظ | سورہ الرعد آیت نمبر | 11 |
| 30:- | مُنذِرٌ | سورہ الرعد آیت نمبر | 7 |
| 31:- | اَلعَابد | سورہ حجر آیت نمبر | 99 |
| 32:- | اَلسَاجد | سورہ حجر آیت نمبر | 98 |
| 33:- | اَلسَارِع | سورہ حجر آیت نمبر | 94 |
| 34:- | اَلمُبین | سورہ حجر آیت نمبر | 89 |
| 35:- | اَلمُسَبّح | سورہ حجر آیت نمبر | 98 |
| 36:- | اَلمَنِض | سورہ حجر آیت نمبر | 95 |
| 37:- | اَلشَاکر | سورہ النحل آیت نمبر | 121 |
| 38:- | اَلمتہدی | سورہ النحل آیت نمبر | 121 |
| 39:- | اَلنعم | سورہ النحل آیت نمبر | 83 |
| 40:- | اَلانسان | سورہ النحل آیت نمبر | 4 |
| 41:- | اَلمُتہجد | سورہ بنی اسرائیل آیت نمبر | 79 |
| 42:- | اَلصَیِد | سورہ بنی اسرائیل آیت نمبر | 1 |
| 43:- | اَلبَشر | سورہ کہف آیت نمبر | 110 |

| نمبر | اسم | سورہ | آیت |
|---|---|---|---|
| 44 | اَلْطَاھِر | سورہ طٰہٰ آیت نمبر | 1 |
| 45 | اَلْحَبِیب | سورہ طٰہٰ آیت نمبر | 39 |
| 46 | اَلرَّحمَہ | سورہ انبیاء آیت نمبر | 107 |
| 47 | اَلْمُرتَضیٰ | سورہ انبیاء آیت نمبر | 28 |
| 48 | اَلْمِصبَاح | سورہ نور آیت نمبر | 35 |
| 49 | اَلشَّمس | سورہ فرقان آیت نمبر | 45 |
| 50 | اَلظِّل | سورہ فرقان آیت نمبر | 45 |
| 51 | اَلْمَتوکل | سورہ فرقان آیت نمبر | 58 |
| 52 | اَلْمُختَار | سورہ قصص آیت نمبر | 68 |
| 53 | اَلْخَاتم | سورہ احزاب آیت نمبر | 40 |
| 54 | اَلشَّاھِد | سورہ احزاب آیت نمبر | 45 |
| 55 | اَلطَّاھِر | سورہ طٰہٰ آیت نمبر | 1 |
| 56 | اَلْحَبِیب | سورہ طٰہٰ آیت نمبر | 39 |
| 57 | اَلرَّاضِی | سورہ طٰہٰ آیت نمبر | 130 |
| 58 | اَلصَّابر | سورہ الاحقاف آیت نمبر | 35 |
| 59 | اَلذَّاکِر | سورہ مزمل آیت نمبر | 8 |
| 60 | اَلْقَاضِی | سورہ احزاب آیت نمبر | 43 |
| 61 | اَلْقَارِی | سورہ العلق آیت نمبر | 1 |
| 62 | اَلثَّانِی | سورہ جمعہ آیت نمبر | 2 |
| 63 | اَلنَّاھِی | سورہ حشر آیت نمبر | 7 |
| 64 | اَلصَّادق | سورہ ص آیت نمبر | 1 |
| 65 | قَانِت | سورہ زمر آیت نمبر | 9 |
| 66 | مَکِّین | سورہ التکویر آیت نمبر | 20 |
| 67 | اَلْغَالِب | سورہ صفات آیت نمبر | 173 |
| 68 | اَلْقَائل | سورہ ضحیٰ آیت نمبر | 8 |
| 69 | اَلضَّال | سوروہ ضحیٰ آیت نمبر | 7 |
| 70 | اَلْکَرِیم | سورہ حاقۃ آیت نمبر | 40 |
| 71 | اَلْعَظِیم | سورہ قلم آیت نمبر | 4 |
| 72 | اَلْیَتِیم | سورہ ضحیٰ آیت نمبر | 6 |
| 73 | اَلْقَرِیب | سورہ ق آیت نمبر | 1 |
| 74 | اَلنَّبِی | سورہ احزاب آیت نمبر | 45 |
| 75 | اَلْقَوِی | سورہ تکویر آیت نمبر | 21 |
| 76 | اَلْوَحی | سورہ شوریٰ آیت نمبر | 7 |
| 77 | اَلْاَمِین | سورہ تکویر آیت نمبر | 21 |
| 78 | اَلْمَغفُور | سورہ فتح آیت نمبر | 2 |
| 79 | اَلْمُذَکِر | سورہ غاشیہ آیت نمبر | 21 |
| 80 | اَلْمُبَشِر | سورہ صف آیت نمبر | 6 |
| 81 | اَلْمَصِلی | سورہ کوثر آیت نمبر | 2 |
| 82 | اَلْمُحَدِث | سورہ ضحیٰ آیت نمبر | 11 |
| 83 | اَلْمَزمل | سورہ مزمل آیت نمبر | 1 |
| 84 | اَلْمُدَثر | سورہ مدثر آیت نمبر | 1 |
| 85 | اَلْمُتجد | سورہ بنی اسرائیل آیت نمبر | 79 |
| 86 | اَلْصِدق | سورہ زمر آیت نمبر | 33 |
| 87 | المعبوث | سورہ جمعہ آیت نمبر | 2 |
| 88 | المرفوع، والرفیع | سورہ الم نشرح آیت نمبر | 4 |
| 89 | اَلْمنصورُ | سورہ فتح آیت نمبر | 3 |
| 90 | اَلْمطاع | سورہ تکویر آیت نمبر | 21 |
| 91 | رَؤُف | سورہ توبہ آیت نمبر | 128 |
| 92 | اَلْفجر | سورہ فجر آیت نمبر | 1 |

حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کے اسمائے گرامی کے اعداد **92** ہیں۔ قرآن مقدس میں **92** مقام پر آپ کا اسم مقدس آیا ہے۔ علاوہ ازیں درج ذیل اسمائے مقدس بھی ہیں۔

اَلْنَاشر، وَ الْنَاصح، وَ الْوَفی، وَ الْمُطاع، والبنحیی، والمامون، وَالْحَنیف، وَالْحبیب، وَ الْطِیّب، وَالْسَید، وَالمقترب، وَ ال رَافِع، وَالْشَافع، وَ الْحَامد، وَالمَحمُود، وَالْوجُہ، وَالْمَتوکل، وَالْفَیث، اَلْمُصطفیٰ اَللّٰہُ یعَطِفِی، محمد رسول اللہ، کٰھٰیٰعٓصٓ، یٰسٓ، طٰہٰ، حٰمٓعٓسٓقٓ۔

از تحریر: سجاد حسین جعفری، سرگودھا

# قرآن اہلِ بیت اور 19 کا ہندسہ

## بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ اور 19 کا ہندسہ

قرآن پاک میں بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ 114 دفعہ آئی ہے سورۃ التوبہ کے شروع میں نہیں آئی البتہ سورۃ النحل میں یہ دوبار آگئی ہے اس طرح اس کی یہ تعداد 114 پوری ہوگئی اور یہ 19 پر قابل تقسیم ہے۔

1976ء میں کمپیوٹر پہ کی جانے والی تحقیق میں انکشاف ہوا کہ قرآن کے حسابی نظام کی بنیادی اکائی 19 کا ہندسہ ہے۔ بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ میں 4 الفاظ ہیں جو حروف قرآن پاک میں جتنی مرتبہ آیا ہے وہ 19 پر قابل تقسیم ہے۔ اسم 19 مرتبہ اللہ 2698 مرتبہ الرحمٰن 57 مرتبہ اور الرحیم 114 مرتبہ قرآن پاک میں مذکور ہوا ہے اور یہ سب اعداد 19 پر پورے پورے تقسیم ہوجاتے ہیں۔

## قرآن پاک میں لفظ اللہ کی تعداد

مصری عالم محمد فواد عبدالباقی نے اپنی تصنیف "اطعجم الفہرس الالفاظ القرآن" میں قرآن پاک میں اللہ کی تعداد 2697 لکھی ہے لفظ اللہ قرآن میں پیش کے ساتھ 98 بار زبر کے ساتھ 592 بار اور زیر ساتھ 1125 بار آیا ہے یہ کل تعداد 2697 بنتی ہے جبکہ کمپیوٹر قرآن پاک میں لفظ اللہ کی تعداد 2698 ظاہر کر رہا تھا معلوم ہوا کہ کتاب کے مصنف سے سہواً ایک مقام پر اللہ زیر کے ساتھ چھوٹ گیا تھا کمپیوٹر نے یہ غلطی پکڑ لی انہوں نے بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ سے لفظ اللہ شمار کرنے کی بجائے الحمدللہ سے شروع کیا تھا اس طرح 2698 تعداد پوری ہوگئ جو 19 پہ قابل تقسیم ہے۔ (اسلام اور سائنس، مکتبہ غوثیہ)

## قرآن پاک کی پہلی وحی اور 19 کا ہندسہ

سورۃ اقراء کی پہلی پانچ آیات میں 19 الفاظ اور 76 حروف ہیں اور یہ سورۃ 19 آیات پر مشتمل ہے۔ اگر قرآن پاک کی سورتوں کو آخر سے پیچھے گننا شروع کریں مثلاً۔ پہلے والناس پھر العلق تو ٹھیک 19 ویں نمبر پہ سورہ اقراء آئے گی اور باقی 95 سورتیں رہ جائیں گی اور یہ سب اعداد 19 پر قابل تقسیم ہیں۔

## قرآن پاک کی کل سورتیں اور 19 کا ہندسہ

قرآن پاک میں کل سورتوں کی تعداد 114 ہے جو 19 پہ قابل تقسیم ہے۔

## قرآن پاک میں علم الاعداد سے متعلقہ آیات اور 19 کا ہندسہ

قرآن پاک میں جو باتیں تعداد سے متعلق ہیں مثلاً 7 آسمان یا حضرت موسیٰؑ کے ذکر میں 40 راتیں وغیرہ ان سب کی تعداد 285 ہے اور ان سب اعداد کا مجموعہ 55591 بنتا ہے سب 19 پہ قابل تقسیم ہیں۔ (اسلام اور سائنس)

## دوزخ کے فرشتے اور 19 کا ہندسہ

قرآن میں ہے علیہا تسعۃ عشرہ۔ **ترجمہ:** اس پر 19 مقرر ہیں۔ حضور پاک ﷺ نے حضرت عبداللہ ابن مسعود سے فرمایا دوزخ کے 19 فرشتے ہیں اور بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ان فرشتوں سے ڈھال ہے یعنی ہر حروف ایک فرشتے کے مقابلے میں ڈھال ہے۔

## قرآنی حروف مقطعات اور 19 کا ہندسہ

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| (i) | ایک حرفی سیٹ | = ص ق ت | = کل تعداد | 3 |
| (ii) | دو حرفی سیٹ | = طہ یس حم طس | = کل تعداد | 4 |
| (iii) | تین حرفی سیٹ | = الم الر طسم عسق | = کل تعداد | 4 |
| (iv) | چار حرفی سیٹ | = المر المص | = کل تعداد | 2 |
| (v) | پانچ حرفی سیٹ | = کھیعص | = کل تعداد | 1 |
| | | | | 14 |

| | |
|---|---|
| حروف مقطعات میں استعمال ہونے والے حروف کی تعداد | 14 |
| حروف مقطعات جتنی سورتوں کے شروع میں آئے | 29 |
| مجموعہ | 57 |

57 بھی 19 پہ قابل تقسیم ہے۔

اگر حروف مقطعات کی تلخیص کی جائے یعنی جو حروف بار بار آئے ہیں ان کو گرا دیا جائے تو یہ جملہ بنتا ہے: صراط علی علیہ السلام حق تمسکہ **ترجمہ:** علیؑ کا راستہ حق ہے اس کی پیروی کرو مضبوطی سے پکڑ لو۔

## بذریعہ کمپیوٹر انکشاف

قرآن مجید کی **29** سورتوں کی ابتداء میں آنے والے یہ حروف جتنی بار اُن سورتوں میں آئے ہیں ان کا مجموعہ ہر حال میں **19** پر پورا پورا تقسیم ہو جاتا ہے۔ **مثلاً:** حرف ق دو سورتوں میں ایک سورۃ ''ق'' میں ایک حرف کی شکل میں اور دوسری بار ''سورۃ الشوریٰ'' میں حٰم عسق کی صورت میں ان میں سے ہر سورۃ میں ''ق'' **57** بار آیا ہے اس طرح دونوں سورتوں میں اس کی تعداد **57+57 =114** ہے اگر اسے قرآن کا مخفف سمجھیں تو یہ قرآن پاک کی سورتوں کی نمائندگی کرتا ہے قرآن پاک میں قدیم قوموں کا ذکر لفظ قوم سے مذکور ہوا مثلاً قوم نوح، قوم عاد مگر سورۃ ''ق'' کی تیرہویں آیت میں اخوان لوط استعمال ہوا اگر یہاں قوم لوط کا لفظ ہوتا تو گنتی بے ترتیب ہو جاتی حرف ص تین سورتوں سورۃ الاعراف میں المص کی شکل میں سورۃ مریم میں کھیعص کی شکل میں اور سورۃ ص میں حرف واحد کے طور پر استعمال ہوا ہے۔ **=152** **26+98+28** تینوں سورتوں میں اس کی مجموعی تعداد **152** بنتی ہے سورۃ الاعراف کی آیت **69** میں ایک لفظ بصطۃ آیا ہے جو عرب میں س سے لکھا جاتا ہے لیکن قرآن میں یہ لفظ ص سے آیا ہے اگر س کے ساتھ لکھا جاتا تو تعداد کم ہو جاتی۔ (مزید تفصیل کیلئے دیکھیں سیرت امام الانبیاء قرآن اور بائبل کی روشنی میں) (مکتبہ نوریہ رضویہ فیصل آباد)

## اہل بیت علیہم السلام اور 19 کا ہندسہ

اہل بیتؑ کے ناموں میں موجود حروف کی تعداد پر غور کریں۔

| | | |
|---|---|---|
| محمد + علی + حسن + حسین + فاطمہ | کل حروف | **19** |

صراط مستقیم سے مراد اہل بیتؑ ہیں۔

| | | |
|---|---|---|
| اھدنا الصراط المستقیم | کل تعداد | **19** |
| چودہ معصومینؑ + پنجتن پاک | | |
| **14 + 5** | کل تعداد | **19** |

اب غور کریں کسی طرح بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے تعداد 19 ہیں اور اہل بیتؑ کے حروف کی تعداد بھی 19 ہے۔ امام علیؑ فرماتے ہیں قرآن پاک میں جو کچھ ہے وہ سب کا سب سورۃ الحمد میں ہے اور سورۃ الحمد میں جو کچھ ہے وہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم میں ہے اور بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کا نچوڑ اس کی ''ب'' میں ہے اور میں اس ''ب'' کا نقطہ ہوں۔ اب غور کریں جس طرح بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے حروف دوزخ کے فرشتوں کے لئے ڈھال ہیں اسی طرح اہل بیتؑ کے افراد کی محبت و مودّت دوزخ سے نجات کا ذریعہ ہے۔

## فرض نمازوں کی تعداد اور 19 کا ہندسہ

| عشاء | مغرب | عصر | ظہر | فجر |
|---|---|---|---|---|
| 4 | 3 | 4 | 4 | 2 |

**24434** کا عدد **19** پر پورا پورا قابل تقسیم ہے۔

## گرھن کا دورانیہ اور 19 کا ہندسہ

مشہور منجم سیّد انتظار حسین شاہ زنجانی فرماتے ہیں:۔

**19** سال کے بعد گرہن اپنے قدرتی ادوار کو دہراتے ہیں آپ کے پاس اگر گزشتہ **19** سال کا ریکارڈ ہے تو آپ آنے والے **19** سالوں کی تواریخ اور گرہن کا وقت معلوم کر سکتے ہیں۔

## حمل کا دورانیہ اور 19 کا ہندسہ

حمل کا پورا دورانیہ معمول کے مطابق **38** ہفتہ یا **266** دن بنتا ہے جو **19** پہ قابل تقسیم ہے۔ (قرآن سے علاج)

## تحقیق کا سال اور 19 کا ہندسہ

قرآن کے الفاظ کے متعلق یہ تحقیق مصر کے محقق رشاد خلیفہ نے **1976**ء میں امریکہ میں کی۔ سن کا عدد بھی **19** پہ تقسیم ہوتا ہے۔

## ھاتھ کی ھڈیاں اور انگلیاں

ہاتھ میں اگر انگوٹھے اور انگلیوں کی ہڈیوں کو شمار کیا جائے تو وہ **14** بنتی ہیں اور کل انگلیاں **5** ہیں **14** ہڈیاں چودہ معصومینؑ اور **5** انگلیاں پنجتن پاکؑ کا مظہر ہیں ان کا مجموعہ **14+5 =19** بنتا ہے۔

# بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اسمِ اعظم ہے

از تحریر: محمد شریف شہزاد کراچی

آئینہ قسمت کی پوری ٹیم اور سید منصور علی شاہ زنجانی صاحب کو سلام تمام قارئین کرام کو سلام اور اُن کو اللہ عزوجل اپنی حفظ وامان میں جگہ دیں۔ آمین اس بار روحانیت کا بہترین تحفہ لے کر حاضر خدمت ہوں۔ یقیناً آپکو میرا پچھلا مضمون پسند آ گیا ہوگا۔ سب سے پہلے میری آپ سے گذارش ہے کہ اعتقاد درست رکھیں تو عمل کام کرے گا۔

اللہ کے کلام میں شک کرنا گناہ کبیرہ ہے۔ آج بسم اللہ شریف کے عمل کے ساتھ حاضر ہوں۔ بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ اسم اعظم ہے میرے نزدیک۔ بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ کی عادت ایک ہندو دس سال کی لڑکی کا واقعہ ہے کسی زمانے ایک ہندو فیملی کی دس سالہ لڑکی مسلمان لڑکیوں سے کھیلا کرتی تھی وہ مسلمان لڑکی ہر وقت اللہ رسول کی بات کیا کرتی تھی اس طرح یہ ہندو لڑکی مسلمان لڑکیوں کی طرح رہتی اور ہر وقت اُس کی زبان بسم اللہ پڑھتی تھی ہر کام کرنے سے پہلے بسم اللہ پڑھتی تھی۔ اس کے ماں باپ کو اپنی بچی کی یہ عادت بری لگتی تھی اور سوچتے کہ کس طرح اپنی بچی کی یہ عادت ختم کرائیں۔ ایک روز اُس کا باپ ایک سانپ لایا۔ اپنی بیوی کے ساتھ ملکر سانپ کو آٹے کے ڈبے میں رکھ دیا۔ روٹی بنانے کے وقت ماں نے بچی کو آٹے کے ڈبے سے آٹا نکالنے کو کہا۔ بیٹی فوراً ماں کا حکم مانی اور بسم اللہ پڑھ کر آٹے کے ڈبے میں آٹا نکالنے کو ہاتھ ڈالا تو اس کے ہاتھ میں سانپ کے بدلے گلاب کا تازہ ہار آیا۔ ماں باپ یہ منظر دیکھ کر حیران ہوئے۔ بسم اللہ کا کرشمہ دیکھ کر اور آج ہم مسلمان اللہ کے کلام پر اعتقاد درست نہیں۔ اس سے شیطان کی کمر ٹوٹ جاتی ہے چند عمل بسم اللہ شریف کے لئے ہیں۔

(1) عمل 786 مرتبہ اور 786 روپیہ کسی جگہ یا پرس میں روزانہ سات روز تک اوّل و آخر درود شریف 77 مرتبہ پڑھ کر رکھے بعدہ خرچ کرتے رہے ختم نہ ہونگے پیسے شرط یہ ہے پرس کھول کے نہ دیکھے۔

(2) عمل گیرہ یا گم شدہ چیز تلاش کرنے کیلئے سات دن پڑھائی اس طرح کریں عشاء کی نماز کے بعد مسجد کے کونے میں 786/21، 787/22، 788/23، 789/24، 790/16، 791/17، 792/18، ایک ایک عدد بڑھاؤ۔

(3) عمل سات رات 786 یہ پڑھنا ہے کوئی بھی مقصد ہو۔ اُجب یا جبرائیل بحق بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ میرا فلاں کام کردو۔ 7-7 مرتبہ درود شریف بھی پڑھیں۔

(4) عمل بانڈ نمبر حاصل کرنے کیلئے ایک صاف کاغذ اور خالص قلم جو استعمال نہ ہو اس طرح لکھ کر تکیہ کے نیچے کر کے سو جائے جب تک نیند نہ آئے اُجب یا جبرائیل بحق بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ پڑھتے رہے۔ یہ عمل سات رات تک کریں فسٹ یا سیکنڈ کا ڈبل ملا کرے گا۔

(5) عمل انہیں 19 روز تک بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ کو اوّل و آخر 7-7 مرتبہ درود شریف تنہائی میں پڑھے۔ خادم بسم اللہ کی حاضر ہو کر ہر کام میں معاونت کرے گا۔ شروع چاند کی پہلی تاریخ سے انیس تاریخ تک اس کا چلہ کم از کم تین ماہ ہوگا۔ اُمید ہے قارئین کو یہ اعمال پسند آئینگے۔

# کرشماتِ بخاری

از تحریر: شیخ عبدالخالق

## "کالا علم ہانڈی والے عمل" کا توڑ

بسم اللہ الرحمن الرحیم قارئین محترم کو السلام علیکم! میں ایک ایسا کالا علم کے بارے میں بتا تا ہوں جو آپکو کافی حیران کرے گا۔ کالا علم ہانڈی کے کئی قسم کے عمل ہوتے ہیں۔ لیکن میں کچھ خاص ہی بتاؤں گا۔ جو زیادہ استعمال ہوتا ہے اور وہ عمل بہت مشہور بھی ہے۔ ہانڈی کا کالا علم میں ایک چھوٹی ہنڈیا لی جاتی ہے یہ ہانڈی چھوٹی سی ہوتی ہے پوری کالے رنگ کی ہوتی ہے اور اس ہانڈی پر کئی قسم کا کالا علم کیا جاتا ہے اور مثال کے طور پر آج کل سب سے زیادہ کیا جاتا ہے وہ کالا علم ہانڈی کا ہے۔ اس ہانڈی کا عمل سے جس کے لئے کیا گیا ہے وہ تین یا سات دن میں مر جاتا ہے۔ دوسرا عمل ہانڈی والا ہانڈیا سے جادو ہوتا ہے اور ہنڈیا پر پڑھائی کالے علم والی کر کے قبر میں گاڑ دیا جاتا ہے اور پھر آہستہ آہستہ سائل سخت بیمار ہو جاتا ہے۔ تیسرا کالا علم ہانڈی پر پڑھائی کی جاتی ہے اور اسکو گندے نالے میں پھینک دیا جاتا ہے ایسا کئی قسم کا جادو ہے ہانڈی کا لیکن میں اس ہانڈی کے عمل کی کچھ علامت بتاتا ہوں۔

**1**:۔ چہرے کا رنگ کالا ہو جاتا ہے۔

**2**:۔ چہرے پر دانے نکل جاتے ہیں۔

**3**:۔ شدید طبیعت خراب ہو جاتی ہے۔

**4**:۔ جسم میں سے جان نکلنے جیسے کوئی روح کو نکال رہا ہو۔

**5**:۔ جسم میں سوئیوں جیسی چبھن ہو۔

**6**:۔ دل کی دھڑکن کا تیز ہو جانا اچانک۔

**7**:۔ سر میں درد اور سر کا بھاری ہو جانا۔

اس قسم کا کالا علم کا توڑ میں بتاتا ہوں اس قسم کا کالا علم کا توڑ کافی مشکل ہوتا ہے اگر ہانڈی گھر میں گری ہے تو گھر کا کوئی بھی فرد اسکو ہاتھ مت لگائیں جو بھی ہاتھ لگائے گا وہ سخت بیمار ہو جائے گا۔ میں اسکا آسان توڑ بتاتا ہوں انشاء اللہ عمل رد ہو جائے گا اور جس نے ہانڈی بھیجی ہو گی عمل لوٹ جائے گا گھر میں استعمال ہونے والا **CD Play** میں سورۃ بقرہ کی تلاوت چلائیں تیز آواز سے کم از کم **6** گھنٹے اور اسکے ساتھ سورۃ یٰسین **2** بار، سورۃ مریم، سورۃ رحمٰن ان سورتوں کو پانی پر **5** بار دم کر کے اس ہانڈی کے اندر ڈال دیں **7** گھنٹے کے اندر عمل ضائع ہو جائے گا اور ہانڈی کو فوراً سمندر میں یا بہتے پانی میں پھینک دیں اور تھوڑا اثر ہو گا مگر سائل ہر نماز کے بعد سورۃ فلق **300** بار پڑھیں اور سینے پر دم کریں اور چلتے پھرتے یَا حَیُّ یَا قَیُّومُ پڑھیں اور چار راتوں تک اپنا حصار خاص کریں اور سوا کلو گوشت کا صدقہ دیں انشاء اللہ ہر قسم کے گندے اور کالے علم کی نحوست سے تحفظ میں رہیں گے۔ مجھے اور ادارے کے تمام لوگوں کو اپنی خاص دعاؤں میں یاد رکھنا۔

# مجرب عملیات

از تحریر: سیّد جاوید عباس شاہ، بہل ضلع بھکر

## برائے صلح کرانے کیلئے و پیار محبت کا مجرب عمل

اگر کسی مرد کی بیوی ناراض ہو کر چلی گئی ہو تو اسے صلح کر کے گھر لائے اور یا کسی عورت کا شوہر ناراض ہو کر کہیں چلا گیا ہو تو صلح کرانے اور واپس بلانے اور ناراضگی بین اولاد و والدین دور کرنے کیلئے یا کسی کا دوست ناراض ہو گیا ہو تو اسے راضی کرنے کے لئے بھی کام دے۔ آخر میں شہزادہ سیّد منصور علی زنجانی صاحب کے حق میں دُعائے خیر کریں و جملہ آئینہ قسمت کے سارے سٹاف کے حق میں دُعائے خیر کریں طالب دُعا مجھ ناچیز سیّد جاوید عباس شاہ بہل والے کے حق میں دُعائے خیر کریں۔

مثال نام طالب معہ والدہ کے اعداد یہ ہیں: 237

مطلوب معہ والدہ: 301

آیت کے اعداد و اصلحوا بین اخویکم: 881

آیت کے اعداد: 3799

آیت کے اعداد اھدنا الصراط المستقیم: 1082

اعداد جلب قلب: 167

میزان: 6467

تفریق: 60

تقسیم: 4

بقایا حاصل قیمت: 1601

حاصل قیمت 1601 کو خانہ اوّل میں رکھے اور دو کے اضافہ سے نقش پُر کرے۔ کسر 3 کو خانہ 5 میں رکھے۔ میزان ہر طرف برابر ہوگا۔ 6467

### نقش کی رفتار یہ ھے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |
| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |

نقش کو 2 کے اضافہ سے پُر کرے نیچے مقصد ضرور لکھے۔

### اصل نقش یہ ھے:

۷۸۶

جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶۱۸ | ۱۶۱۲ | ۱۶۰۵ | ۱۶۳۲ |
| ۱۶۰۷ | ۱۶۳۰ | ۱۶۲۰ | ۱۶۱۰ |
| ۱۶۲۸ | ۱۶۰۱ | ۱۶۱۶ | ۱۶۲۲ |
| ۱۶۱۴ | ۱۶۲۴ | ۱۶۲۶ | ۱۶۰۳ |

میکائیل

عزرائیل

اسرافیل

اللّٰھم سخرلی بحق نام طالب معہ والدہ بحق مطلوب معہ والدہ
جن کی صلح کروانی ہو اُن کے نام بحق یا بدوح

3 عدد نقش بنائے ساعت زہرہ میں ایک طالب ساتھ رکھے دوسرا میوہ دار درخت پر باندھے تیسرا ان کو پلائے یا ٹھنڈی جگہ دفن کریں بہت جلدی صلح ہو جائے گی۔

## علم جعفر کا نایاب عمل یا شرف مشتری

## لوح برائے فتح و کشائش کیلئے

اس ضابطہ کو معمول میں رکھنا چاہئے کیونکہ میرے نزدیک یہ عمل بہت عزیز ہے انسانی عظمت کو لاتا ہے اور فتوحات کا دروازہ کھولتا ہے آیت مبارک افتح ابواب فتحک لی یا مفتح الابواب۔ حرف 28 عدد 1631 سورۃ اذا جاء

نصر اللہ آخر تک کے حرف 80 عدد 6124 جمع الحرفین 108 ۔اور جمع العددین ۔7755 ہوئے اب تعداد جمع الحرفین اور جمع العددین 7863 ہوئی اب طالب معہ والدہ کے اعداد لیں فرض کریں کہ اعداد 602 ہیں ان کو دوگنا کیا 1204 ہوئے پھر دوسری مرتبہ دوگنا کیا تو 2408 ہوئے اب آیات کی میزان آخر سے طالب کے اصل اعداد کو طرح کر دیا یعنی 7863 س ۔2408 کو تفریق کیا تو باقی 5455 رہے اس کو خانہ اوّل میں رکھے خانہ دوم اعداد طالب 602 کا اضافہ عدد لکھا۔ اسی طرح لوح تمام خانوں میں عدد طالب کا اضافہ کرتے ہوئے اسے مکمل کیا۔ ترقی حصول مرتبہ۔ کامیابی اور مرتبہ کے حصول کے لئے ایک سریع العزت عمل ہے وہ لوگ جن کی دُنیا عزت نہیں کرتی۔ جن کی ترقی رُکی ہوئی ہے۔ یا جو بلند مرتبہ چاہتے ہیں ان کو یہ لوح شریف شمس یا شرف مشتری میں یا اپنے متعلقہ کوکب کے شرف میں تیار کرنی چاہئے دھات موافق ستارہ انتخاب کریں۔ انشاء اللہ حامل تھوڑے ہی عرصے میں عروج وکمال حاصل کرے گا۔

میزان ہر طرف سے 39880 برابر ہوگا۔

**نقش کی رفتار یہ ھے:**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٨ | ١١ | ١٤ | ١ |
| ١٣ | ٢ | ٧ | ١٢ |
| ٣ | ١٦ | ٩ | ٦ |
| ١٠ | ٥ | ٤ | ١٥ |

**اصل نقش یہ ھے:**

٧٨٦

جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٩٦٦٩ | ١١٤٧٥ | ١٣٢٨١ | ٥٤٥٥ |
| ١٢٦٧٩ | ٦٠٥٧ | ٩٠٦٧ | ١٢٠٧٧ |
| ٦٦٥٩ | ١٤٤٨٥ | ١٠٢٧١ | ٨٤٦٥ |
| ١٠٨٧٣ | ٧٨٦٣ | ٧٢٦١ | ١٣٨٨٣ |

میکائیل

اللھم سخرت جمع خلقك كما سخرت
سلیمان بن داؤد علیہ السلام




اگر کوئی سوال کرے کہ فلاں شخص میری شادی و نکاح کے معاملہ میں رکاوٹ ڈال رہا ہے ایک تعویذ لکھ کر دیں۔ تاکہ اس کی برکت سے اپنے شیطانی فعل سے رکاوٹ نہ ڈالے تو ذیل کے اسماء جمعہ کے دن زعفران و گلاب کے عرق سے لکھ کر بخور لوبان کا دو اور خاطب کو دو کہ وہ اپنی گردن میں لٹکائے یعنی شادی کرنے والا یا وارث یا شادی کرانے والے سے درد و محبت رکھنے والا شادی کرانے کے لئے اختیار دیا گیا ہو اپنی اپنی گردن میں لٹکائے اور پھر جا کر بات چیت کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ کامیابی ہوگی۔

**آیت تعویذ یہ ھے:**

یا ملطیاھا یا ھلطیاھا الَّذِی تُرزِقُ مَنْ تَشَاءُ بِغَیْرِ حِسَابٍ اَسْئَلُكَ اَنْ تَنْصُرَ حَامِلَ كِتَابِی ھٰذا و تَقِیَّةَ شَرِّ فلاں ابن فلاں نام دشمن حَتّٰی اِن فلاں ابن فلاں (شادی کرانے والا) یَبْلُغُ مَقْصُودَةَ وَ یَتَزَوَّجِ (فلاں بنت فلاں نام مطلوبہ) اِنَّكَ عَلٰی كُلِّ شَئٍ قَدِیْر

وووووووہ ہ ہ ہ ہ ہ ہ ہ اا اا ااا ب ب ب ب ب ب ب ب

در در در در در در در م م م م م م م م م و و و و و و و

م ع ٩٩٢٣ ط و ااا ع ١١١٦٥٦ ع ٩٦ ع ١١١١

یہ نقش حرز ساتھ رکھے گلے میں۔

## روحانیات وتصوف

از تحریر: قیصر احمد بی۔اے کراچی

# تقویٰ بصر (نگاہ) کیا ملی.......... بصیرت مل گئی

حضرت ابوعمر ویشی رحمۃاللہ علیہ کا نام یونس بن یوسف تھا بعض یوسف بن یونس نام بتاتے ہیں۔آپ بہت عبادت گذار، جہاں دیدہ، نیک دل انسان تھے۔تمام رات یادِالٰہی میں بسر کرتے اور نوافل میں مشغول رہتے۔عمر کی ابتدائی منازل تھیں۔دل میں عورتوں کو گھورنے کا جذبہ بہت سر اُبھارتا، یہاں تک کہ آپ بے قرار ہو جاتے اور بدنگاہی کے مرض میں گرفتار ہو جاتے۔

حضرت امام مالک رحمۃاللہ علیہ نے آپ کی توصیف ان الفاظ میں کی ہے "یونس بن یوسف (ابوعمر ویشی) بڑے عبادت گذار اور نیک انسان تھے۔

**واقعہ:**۔ایک روز شام کا وقت تھا، آپ نماز کیلئے مسجد کی طرف آرہے تھے کہ راستے میں ایک حسین وجمیل عورت پر نگاہ پڑ گئی، دل میں اس کا خیال ایسا جما کہ لاکھ ہٹانا چاہا مگر وہ ہٹ نہ پایا، دل بے چین ہوا، بے قراری بڑھی، اس لمحہ آپ کے لبوں پر یہ دُعا تھی، اَللّٰھُمَّ اِنَّكَ جَعَلْتَ لِي بَصَرِي نِعْمَتَه وَ قَدْ خَشِيتُ اَنْ يَّكُونَ عَلَّي نِقْمَتَه فَاقْبِضهُ اِلَيكَ۔ "اے اللہ! آپ نے میری نگاہ کو میرے لئے نعمت بنایا ہے، لیکن مجھے اندیشہ ہے کہ وہ مجھ پر عذاب بن رہی ہے، تو اسے آپ واپس لے لیجئے۔"

ادھر یہ دُعا آپ کے لبوں پر تھی کہ آسمان سے قبولیت کا فیصلہ ہوا اور آپ کی بینائی سلب ہوگئی۔اب بدنگاہی کے امتحان سے تو بچ گئے لیکن دوسرے امتحان میں پڑ گئے کہ مسجد میں آنے جانے کیلئے دوسروں کے محتاج ہو گئے۔آپ کا ایک کم سن بھتیجا تھا، وہ آپ کو مسجد لاتا اور لے جاتا تھا۔گھر سے وہ آپ کو لیتا، ایک ستون نشانی کے طور پر مقرر کر رکھا تھا۔اس کے پاس وہ آپ کو چھوڑ دیتا اور اپنی فطرت کے مطابق بچوں کے ساتھ کھیل کود میں مصروف ہو جاتا۔اگر آپ کو کوئی ضرورت پیش آتی، اس بچے کو آواز دیتے، سعادت مند بچہ فوراً حاضر ہو جاتا اور اپنے محبوب چچا کی حاجت پوری کروا دیتا۔

ایک دن چاشت کا وقت تھا۔آپ مسجد میں تھے۔پیٹ میں شدید درد اُٹھا اور اجابت کا فوری تقاضا ہوا۔آپ اُٹھے، بچے کو آواز دی۔لیکن وہ بے چارا اپنے کھیل میں ایسا مگن تھا کہ توجہ نہ کر سکا۔ادھر حضرت ابوعمر ویشی رحمۃاللہ علیہ شدید تقاضے کے ہاتھوں مجبور تھے اور کپڑوں کے خراب ہونے کا شدید خطرہ پیدا ہو چکا تھا۔بے ساختہ آپ کے لب ہلنے لگے اور اللہ تعالیٰ کے ساتھ یوں نیاز (التجا) ہوئی۔ اَللّٰھُمَّ اِنَّكَ كُنْتُ جَعَلْتَ لِي بَصَرِي نِعْمَتَه وَّ قَدْ خَشِيْتُ اَنْ يَّكُونَ عَلَيَّ نِقْمَتَه فَسَئَالْتُكَ فَقَبَضْتَهُ اِلَيكَ وَ قَدْ خَشِيْتُ نَعفِيحَتَه فَرَدَّهُ اِلَيَّ۔ "اے اللہ! آپ نے میری نگاہ کو میرے لئے نعمت بنایا تھا، مجھے اندیشہ ہوا کہ وہ مجھ پر عذاب بن رہی ہے۔تو میں نے آپ سے دُعا کی اور آپ نے اسے سلب فرما لیا۔اس وقت میرے سامنے رسوائی کا مسئلہ ہے تو آپ اسے واپس فرما دیجئے۔" دُعا ابھی لبوں پر تھی کہ اللہ تعالیٰ نے کرم فرمایا اور ان کی بینائی لوٹ آئی۔وہ اس نعمت کے شکر میں سجدہ ریز ہو گئے اور پھر کسی سے مدد لئے بغیر خود ہی چل کر گھر واپس آگئے۔امام مالک رحمۃاللہ علیہ فرماتے ہیں کہ "میں نے انہیں نابینا بھی دیکھا ہے اور بینا بھی۔" ایسا سبق حاصل ہوا کہ پھر وہ ہمیشہ سر جھکا کر چلتے تھے۔جب کسی اجنبی عورت کے وجود کا احساس بھی ہوتا تو ہرگز اس پر نگاہ نہ ڈالتے۔(ماخوذ از صفۃ الصفوۃ 1/375، تہذیب التہذیب 12/178)

**قدرت کی نشانی:** ایک بزرگ نے کسی سے پوچھا کہ آپ نے اللہ تعالیٰ کو کیسے پہچانا؟ فرمانے لگے کہ گائے اور بھینس کو دیکھ کر پہچان لیا۔قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے: وَاِنَّ لَكُمْ فِي الْاَنْعَامِ لَعِبْرَةً نُسْقِيكُمْ مِّمَّا فِي بُطُونِهٖ مِنْۢ بَيْنِ فَرْثٍ وَّدَمٍ لَّبَنًا خَالِصًا سَآئِغًا لِّلشَّارِبِيْنَ ○
(سورۃ النحل، آیت نمبر 66)

تمہارے لئے جانوروں میں نصیحت ومعرفت کا سامان ہے کہ گائے بھینس کے

اندر خون بھی ہے۔ گوبر بھی ہے ان سب کے باوجود خود کے درمیان سفید دودھ کی نہر جاری کرر کھی ہے، نیچے چار ٹوٹیاں لگا رکھی ہیں، بالٹی رکھ کر تھنوں کو آہستہ سے دبائیں دودھ کی بالٹی بھر جائے گی۔ کوئی لگا سکتا ہے ایسا پلانٹ؟ کوئی نہیں لگا سکتا۔

**اللہ کا ڈر:** ایک شخص نے وصیت کی کہ جب میں مرجاؤں تو میرے بدن کو آگ لگا دینا اور تیز ہوا کے چلنے کے وقت میری راکھ کو اُڑا دینا۔ چنانچہ ایسا ہی کیا گیا۔ اللہ تعالیٰ نے اپنی قدرت سے اُس کے سب اجزاء کو جمع کروا کر پوچھا کہ "تو نے ایسا کروایا تھا؟ تو اس نے جواب دیا کہ آپ کے عذاب سے ڈرتے ہوئے۔ اللہ تعالیٰ جل شانہ نے فرمایا "جاؤ! میں نے تمہیں معاف کر دیا۔" بے شک اللہ تعالیٰ غَفُورُ الرَّحِیم ہے۔

**انعام کم اور سزا زیادہ:** ایک مرتبہ ایک بادشاہ کے دربار میں ایک شخص آیا، جس نے بادشاہ سے ایک دلچسپ کرتب دکھانے کی اجازت چاہی۔ اجازت ملنے کے بعد اس نے اپنے تھیلے میں سے دو سوئیاں نکالیں ایک سوئی کافی دور فاصلہ پر قالین میں گاڑ دی اور پھر دور کھڑے ہو کر دوسری سوئی اتنی مہارت سے پھینکی کہ وہ پہلی سوئی کے ناکے سے پار ہوگئی۔ بادشاہ کے دربار میں واہ واہ! اور تحسین کے نعرے بلند ہونے لگے ظاہر ہے کہ یہ کرتب دلچسپ اور مہارت پر مبنی تھا۔ بادشاہ نے یہ کرتب دیکھنے کے بعد اس بازی گر سے پوچھا کہ یہ کمال تم نے کتنے عرصہ میں سیکھا۔ اس نے جواب دیا کہ بادشاہ سلامت! میں نے مسلسل کئی سال مشق اور محنت کی ہے، تب جا کر یہ کرتب و کمال آپ کے سامنے پیش کرنے کے قابل ہوا ہوں۔

**بادشاہ کی طرف سے انعام:** بادشاہ نے اپنے وزیر کو حکم دیا کہ اس بازی گر کو دس درہم انعام میں دیئے جائیں اور ساتھ ہی دس جوتے بھی لگائے جائیں۔ یہ عجیب وغریب حکم سن کر تمام لوگ حیران ہوئے۔ بازی گر نے پوچھا کہ اے بادشاہ سلامت! انعام تو سمجھ میں آرہا ہے کہ یہ میرے کرتب کی وجہ سے مل رہا ہے لیکن یہ جوتوں کی سزا کس جرم میں مل رہی ہے؟

بادشاہ نے جواب دیا کہ انعام کی وجہ تو تم سمجھ ہی چکے ہو، سزا کی وجہ یہ ہے کہ تم نے اپنی زندگی کے کئی سال ایک ایسے بیکار کام میں لگا دیئے ہیں جس کا نہ آخرت میں کوئی فائدہ ہے اور نہ ہی دنیا میں، آخرت میں اس لئے نہیں یہ کوئی اجر وثواب کا کام نہیں اور دُنیا میں اس لئے کہ اس کرتب سے نہ تو انسان کو صحت کا کوئی فائدہ پہنچتا ہے اور نہ ہی ذہنی سکون ملتا ہے۔




سب سے پہلے نقش لکھ کر مریض کو دکھایا جائے، اگر وہ رونا شروع کرے تو سمجھو آسیب ہے، ہنسنے لگے تو خبیث ہے اور چُپ رہے تو جسمانی مرض میں مبتلا ہے۔

**دکھانے والا نقش:**




یہ نقش تمام آسیب وغیرہ کے لئے نایاب تحفہ ہے، یہ نقش مشک زعفران سے لکھ کر دائیں بازو میں باندھیں نقش وعمل یہ ہے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ: لا الاہَ اِلاَّ اللہ حجاب بینی و بین کل مکرہ ما کرہ لا الاہَ اِل اللہ حجاب بینی و بین کل بلائو و آفتہ و فتنہ برحمتك یا ارحم الراحمین۔

**نقش یہ ہے:**

| ۱۶۵۸ | ۱۶۶۱ | ۱۶۶۴ | ۱۶۵۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۶۶۳ | ۱۶۵۲ | ۱۶۵۷ | ۱۶۶۲ |
| ۱۶۵۳ | ۱۶۶۶ | ۱۶۵۹ | ۱۶۵۶ |
| ۱۶۶۰ | ۱۶۵۵ | ۱۶۵۴ | ۱۶۶۵ |

یا الٰھی ہر قسم آسیب در وجود فلاں بن فلاں دفعہ شود و شفایاب شود

آخر میں شاہ زنجانی صاحب اور مجھ ناچیز کو دعائے خیر میں یاد کریں۔

# حاجات کے قبول ہونے کے اعمال

از تحریر: سید قاسم علی نقوی العسا کری، سیالکوٹ

1:۔ حضرت امام علی رضاؑ نے فرمایا:۔ کہ بڑی سے بڑی حاجت کے لئے لیکن جائز اور شرعی ہو اللہ تبارک و تعالیٰ قبول فرمائے گا۔ حاجت مند بعد از نماز فجر اور بعد از مغربین اس دُعا کو اوّل و آخر 11-11 مرتبہ درود شریف پڑھنے کے بعد 41 مرتبہ پڑھ کر اپنی حاجت کی قبولیت کی دُعا مانگے انشاء اللہ خداوند تعالیٰ قبول فرمائے گا۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

اَللّٰھُمَّ اِنِّی اَسۡئَلُكَ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَ عَلِیٍّ فَاِنَّ لَھُمَا عِنۡدَكَ شَاۡنًا مِنَ الشَّاۡنِ وَ قَدۡرًا مِنَ الۡقَدۡرِ فَبِحَقِّ ذٰلِكَ الۡقَدۡرِ اَنۡ تُصَلِّیَ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ وَ اَنۡ تَفۡعَلَ بِیۡ۔ حاجت کا نام لے۔ (بحوالہ اصول کافی جلد نمبر 2 صفحہ نمبر 562) (دوہزار دستور العمل صفحہ نمبر 12 عمل نمبر 4)

2:۔ مرحوم بزرگ مجتہد سید شہاب الدین مرعشی نجفی " فرماتے ہیں کہ حضرت امام زمانہؑ عجل اللہ تعالیٰ کے ساتھ ملاقات کا شرف حاصل ہونے پر فرمایا کہ حاجت مند ہر واجب نماز کے بعد اور خصوصاً رکوع میں اس دُعا کو پڑھے خداوند تعالیٰ امام زمانہؑ عج اللہ تعالیٰ کے صدقے میں قبول فرمائے گا۔

"اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ وَ تَرَحَّمۡ عَلٰی عَجۡزِنَا اَغِثۡنَا بِحَقِّھِمۡ ط۔

(بحوالہ:۔ شیفتگان حضرت مہدیؑ جلد 1 صفحہ 132) (دوہزار مجرب دستور العمل صفحہ 14 عمل نمبر 6)

3:۔ حاجت روائی کے لئے مہمات کفائی کے لئے برائے وسعت رزق، مقدمات میں فتوحات کے طالبعلموں کے تحفہ

اگر اس مربع کو کسی شرف کی ساعت میں کم از کم شرف قمر کے موقع پر چاندی کی لوح کو گولڈ پلیٹنگ کر کے یا سنہری کاغذ پر کندہ کریں تو تاثیر زیادہ ہو اور فوری مؤثر ہو۔

۷۸۶

| اَلۡوَکِیۡلُ | اَلصَّادِقُ | اَلرَّقِیۡبُ | اَلرَّقِیۡبُ |
|---|---|---|---|
| اَلصَّادِقُ | اَلۡوَکِیۡلُ | اَلرَّقِیۡبُ | اَلرَّقِیۡبُ |
| اَلۡبَاقِیُ | اَلرَّقِیۡبُ | اَلۡوَکِیۡلُ | اَلصَّادِقُ |
| اَلرَّقِیۡبُ | اَلۡبَاقِیُ | اَلصَّادِقُ | اَلۡوَکِیۡلُ |

(بحوالہ:۔ طلسمات طمطم ھقری صفحہ 871)

(دوہزار دستور العمال مجرب صفحہ 14 عمل نمبر 8)

# مجرب عملیات

ازتحریر: صوفی ظفر محمد کھوکھر، جھنگ (صدر)

**عمل نمبر 1:** دکان کارخانہ میں گاہک زیادہ آنے اور مال جلد فروخت ہونے کا

کلام پاک: قُلْ اِنَّ الْفَضْلَ بِيَدِ اللّٰهِ يُؤْتِيهِ مَنْ يَّشَآءُ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ يَّخْتَصُّ بِرَحْمَتِهٖ مَنْ يَّشَآءُ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ گاہک زیادہ آئیں مال جلد فروخت ہو۔

**طریقہ عمل:** اس کلام کو نوچندی جمعرات کو طلوع آفتاب کے بعد نمازی کے بدن یا سر کا کپڑا پرانا استعمال شدہ پاک صاف لیکر اس پر دو عدد تعویذ لکھیں ایک دکان کی چوکھٹ پر لٹکا دیں دوسرا جہاں پیسے رکھتے ہیں گلے میں لگا دیں لکھنے سے پہلے مردان غیب کو سلام کریں اور یہ آپ کی پشت پر ہوں جب تعویذ لکھیں اور ساعت مشتری نوچندی جمعرات ہو۔ یہ مردان غیب جن کو رجال الغیب کے نام سے پکارا جاتا ہے ان کی تعریف اور سلام اور ساعت کا پتہ اور رجال الغیب کس طرف ہیں آپ کو رسالہ آئینہ قسمت میں اور زنجانی جنتری خریدنے سے آسانی سے پوری تفصیل مل جائے گی یہ تفصیل جس طریقہ سے یہاں لکھی جاتی ہے میں نے کسی کتاب یا کسی رسالے میں نہیں دیکھی اس لئے آپ کو مشورہ دیا ہے اگربتی جلائیں لکھنے سے پہلے سات رنگ کی مٹھائی پاس رکھیں عمل مکمل کرنے کے بعد اس مٹھائی پر کلام جو یاد ہو پڑھ کر رسول پاک ﷺ کو ہدیہ کر کے آل رسول ﷺ ہدیہ کر کے بچوں بڑوں میں تقسیم کریں روزانہ جن جگہ لٹکایا اس کے نیچے پانچ اگربتیاں روزانہ جلایا کریں ہر جمعرات کو صدقہ دیتے رہیں۔ برکت اپنی آنکھوں سے دیکھیں گے زعفران اور مشک سے لکھنا زیادہ بہتر ہے۔

**عمل نمبر 2:** مصیبت اور پریشانی دور کرنے والا مجرب عمل آسان۔

**عبارت عمل:** خواجہ اویس کرنی بارگاہِ رسول ﷺ توں مدد میری کرنی۔

**طریقہ عمل:** نماز عشاء کے بعد یا نماز تہجد کے بعد قبلہ کی طرف منہ کر کے بیٹھیں جسم پر خوشبو لگائیں اگربتی پاس جلائیں کم از کم چودہ اگربتی لازمی جلائی نیچے سفید چادر بچھا کر بیٹھیں اس پر رجال الغیب کو سلام کریں ان کو عمل کرتے وقت پشت پر رکھیں یہ چیزیں آپ کو زنجانی جنتری میں بڑی تفصیل سے مل سکتی ہیں یہ ہر شہر میں بڑی آسانی سے مل سکتی ہے ان پڑھ آدمی بھی اس سے معلومات حاصل کر سکتا ہے اگر دل میں محبت آل رسول ﷺ ہو ایک سو بار درود شریف پڑھیں اس کے بعد اوپر والا عمل ایک ہزار بار پڑھیں پھر سجدہ میں جا کر اپنے مطلب کی دُعا کریں دُعا کر کے ایک تسبیح دوبارہ درود شریف جو یاد ہو پڑھ کر جسم پر پھونک کر کھڑے ہو جائیں یہ طریقہ اکیس دن کریں لیکن پہلے ہدیہ آل رسول ﷺ برفی پر سورہ اخلاص اور درود شریف گیارہ گیارہ بار پڑھ کر بچوں کو تقسیم کر کے عمل کریں ناکام عامل حضرات کے لئے یہ عمل آب حیات ہے کسی قسم کا پرہیز نہیں جو شریعت نے حلال کیا ہے کھا سکتے ہیں جگہ صاف کپڑے صاف ایک جگہ عمل پڑھنا ضروری ہے یہ طریقہ ہدیہ ہر جمعرات کو کرتے رہیں یعنی ایصال ثواب۔

**عمل نمبر 3:** سرکش محبوب اور ظالم کی نیند بند کرنے غرور توڑنے کا جلال مجرب عمل تعویذ۔

**عبارت عمل:** اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ بستم دوپش فلاں بنت فلاں رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ بستم ہوش وبستم دلہا فلاں بنت فلاں مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ بستم عقّاش فلاں بنت فلاں صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ بستم عقّاش وستائش فلاں بنت فلاں غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ بستم گوش فلاں بنت فلاں عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ آمین فلاں بنت فلاں سونے نہ پائے بحرمت جمیع انبیاء العجل العجل فلاں بنت فلاں میرے بغیر آرام نہ کر سکے۔

**طریقہ عمل:** ساعت عطارد میں پہلے رجال الغیب معلوم کرے پھر سلام کریں اس کے بعد تین عدد باوضو خوشبو جسم پر لگا کر اپنے سامنے گوگل حرمل صندل کا بخور جلا کر لکھیں جہاں چھت نہ ہو وہاں یہ کام کریں علیحدہ جگہ زیادہ بہتر ہے تین عدد نقش لکھیں ایک جہاں سوتے ہیں خوشبو لگا کر روزن کے نیچے محبوب کا کپڑا رومال استعمال شدہ میں لپیٹ کر رکھیں دوسرا اپنے سرہانے میں خوشبو لگا کر دھونی زعفران کی دیکر رکھ دے رات کو اسی پر سویا کرے۔

یعنی سر کے نیچے بھی سرہانہ رکھ کر سونا ہے روزانہ دھونی اگربتی کی دیا کرے اگر محبوب کے فوٹو کے دوسری سائیڈ پہ عمل لکھے یا شناختی کارڈ کی فوٹوسیٹ پر لکھ دے تو بھی بہتر ہے ایک طرف فوٹو دوسری طرف خالی ہو اس طرف تصویر لگائی نہ کرائے اس طرف لکھے رجال الغیب کو سلام کر کے دو کلو مٹھائی پر نیاز مؤکلات کی دیکر تقسیم کر کے یہ لکھے ساعت مشتری یا قمر کی ساعت میں لکھے یہ چیزیں آپ کو زنجانی جنتری میں تفصیل سے مل جائیں

گی جو کسی عامل کے پاس جانے سے شرماتے ہیں ان کے لئے آب حیات ہے یہ کلام محبوب ظالم کی نیند بند ہو کر بے چینی میں اضافہ ہوگا اور غرور ٹوٹ جائے گا رات کو تصور کر کے سامنے بے چین ہے سویا کرے سات دن بعد بچوں میں تقسیم مٹھائی کر دیا کریں جب تک رکھیں سر کے نیچے جب تک آپ کا مسئلہ نہ حل ہوتا میرا تعویذ درخت کی شاخ پر باندھے یا پرانی قبر کے سینہ کے برابر دفن کرنا ہے جہاں کوئی عمل کامیاب نہ ہو وہاں یہ کریں عجیب عمل ہے۔

**عمل نمبر4:** دشمن کا منہ بند کرنا اپنی برائی کرنے سے روکنے کیلئے عمل۔

**عبارت عمل:** لَا اِلٰہَ دا اَیْرَ اَبَنَّاں اِلَّا اللہُ دا کوٹ اَسَارَاں یَا مُحَمَّدٌ رَّسُوْلَ اللہِ فلاں بن فلاں کا منہ بَنَّانْ۔

**طریقہ عمل:** ایک کلو گوشت لیکر ویران جگہ یا قبرستان جا کر درختوں کی جڑوں کے پاس تھوڑا تھوڑا ڈال دیں پھر گھر آ کر غسل کریں یعنی پہلے منہ میں پانی ڈال کر غرارہ کریں پھر دائیں کاندھے پر پانی ڈالیں پھر بائیں کاندھے پر پانی ڈال کر تمام جسم پر تین بار پانی ڈالیں کپڑے پہن کر وضو کر کے ایک تسبیح درود شریف پڑھ کر ہدیہ کریں اور اپنے لئے کامیابی کی دُعا کریں پھر اسی رات عمل شروع کریں جو جنوب منہ کر کے یہ عمل علیحدہ جگہ بیٹھ کر گوگل حرمل کا بخور جلا کر تین سو تیرہ (313) بار پڑھ کر دشمن کے منہ کا تصور کر کے پھونک دیں یہ عمل ایک ماہ کریں بدھ کو نمکین چیز بچوں میں تقسیم کر دیا کریں بڑے گوشت کا پرہیز ہے ناجائز جگہ یہ عمل نہ کریں یہ گھر میں علیحدہ جگہ پڑھ سکتے ہیں حصار لازمی کریں۔ آئینہ قسمت کے لئے خصوصی دُعا کریں جن کے ذریعے آپ کو آسان عمل گھر بیٹھے مل گیا آج کل اس عمل کی زیادہ ضرورت ہے کوئی نہ کوئی کسی عورت یا مرد یا لڑکے یا لڑکی کا دشمن لازمی ہے جو اس کی برائی میں رہتا ہے۔

**عمل نمبر5:** بھاگے ہوئے ملازم کو حاضر کرنا سرکش محبوب کو رام کرنے کا مجرب عمل۔

**عبارت عمل:** لا الٰہ دِی ڈوری اِلاَّ اللہُ کا تیر آئے حضرت وَحیٔ جبرَئیل فلاں بنت فلاں کا لَا کلیجہ چِیر میرا مکھ ویکھے تو سُکھ پائے ورنہ تڑپ تڑپ کے مر جائے۔

**طریقہ عمل:** نوچندی پیر عشاء یا تہجد کے بعد یہ عمل کسی درخت کے سائے میں بیٹھ کر تین سو تیرہ (313) بار مطلوب کے گھر کی طرف منہ کر کے ورد کرنا ہے دن کو پاؤ برفی فقیروں میں تقسیم کر دیا کریں اس پر ختم شریف یعنی جو کلام یاد ہو پڑھ کر رسول پاک ﷺ اور آل رسول ﷺ کا پڑھ کر فقیروں کو تقسیم کرنا ہے۔ فلاں کی جگہ مخالف کا نام سینے پر دم کریں جو ناکام ہوئے یہ کریں باوضو پرہیز جلالی کر کے کریں تیسرے دن پاؤ برفی لازمی تقسیم کرنا ورنہ رجعت ہوگی۔

**عمل نمبر6:** مرد کو غیر عورت کے پاس جانے سے روکنے والا جلالی عمل۔

**طریقہ عمل:** یہ تعویذ اندھیری راتوں میں زحل ساعت میں اکیس عدد نقش لکھیں زعفران سے رجال الغیب پشت پر ہوں انکو سلام کر کے اپنے مطلب کی دُعا کر کے لکھیں یہ تعویذ کو دھونی حرمل گوگل کی دیں آٹھارہ کی گولی بنا کر ایک ایک کر کے دریا میں آٹا اوپر گولی پر لپیٹ کر دریا میں ڈالے ایک کلو دال چنے مُسری کالی ماش تینوں دریا میں ڈال دیں ایک تعویذ مرد کی چارپائی کے نیچے باندھ دے دوسرا چوکھٹ دروازے کے باہر دبا دیں اوپر سے اس کا گزرن ہو اس طرح گاڑے زمین میں تیسرا عورت اپنے پاس رکھے یا بالوں میں باندھ دیا کرے اپنے بالوں میں جو خود عورت اگر دریا پر نہ جا سکے تو بھائی بہن یا والد والدہ عمل کر آئے گھر واپس آ کر مٹھائی لوگوں میں تقسیم کرے تمام بزرگوں کو ایصال کر کے یہ مٹھائی تقسیم کر دیا کرے ہر جمعرات کو، جو عورتیں عمل کرا کر ناکام ہوگئی ہوں یہ کر کے اپنے مقصد میں کامیاب ہو سکتی ہیں گھر میں سکون آجائے گا لیکن ایصال ثواب بزرگوں آقائے نامدار محمد مصطفیٰ ﷺ لازمی کر دیا کریں ہر ہفتہ بعد۔

قلنا یٰنار کونی بردًا وّسلٰماً علٰی ابراھیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

لــــه

یا الٰہی بحق اسماء متبرکہ خود وَ چھاردہ مَعْصُومْ

فلاں بن فلاں بے اذن زوجہ خود جائے زود

**عمل نمبر7:** بھاگے ہوئے بچے یا جانور کو بلانے کے لئے جلالی عمل

**طریقہ عمل:** اُون کا نیلا دھاگہ پنج تار لیکر گرہ دیں اس پر گیارہ بار بِسْمِ اللہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پھر گیارہ بار یَا مُغْنِیُ یَا مُغْنِیُ پڑھ کر کہیں بطفیل حبیب خدا بہت جلد ہر ممکن طریقہ سے اپنے گھر بچہ پہنچے گرہ پر پھونک مار کر کھینچ کر دھاگہ گرہ بند کر دے اس طرح گیارہ دیں یہ عمل پڑھ کر پھندا بنا کر پھل دار درخت پر لٹکائے یا ٹہنی پر لٹکا دے ہوا سے جب دھاگہ حرکت کرے گا تو بھاگے ہوئے کا دل واپس آنے کے لئے بے چین ہوگا اور مفرور واپس جب تک نہیں آئے گا سکون نہ کر سکے گا ان پڑھ بھی خود یہ عمل کر سکتا ہے۔ اتنا آسان عمل ہے۔

از تحریر: سید انور فراز، کراچی

# علم نجوم ایک سائنس یا عقیدہ؟

## ابجد نجوم قدیم علم نجوم کا مشرکانہ پہلو جو آج بھی مروج ہے

پوری دنیا میں بے شمار لوگ علم نجوم پر یقین رکھتے ہیں لیکن وہ یہ نہیں جانتے کہ علم نجوم درحقیقت کیا ہے؟ ایسے افراد کی بھی دنیا میں کمی نہیں کہ علم نجوم پر یقین نہیں رکھتے لیکن وہ بھی نہیں جانتے کہ اس علم کی حقیقت کیا ہے؟ یہ کتنی دلچسپ حقیقت ہے کہ علم نجوم سے دلچسپی رکھنے والے اور علم نجوم کی مخالفت کرنے والے یہی نہیں جانتے کہ اس علم کی حیثیت اور حقیقت کیا ہے، اکثر لوگ تو اخبارات و رسائل اور شمسی برج (Sun sign) کے بارے میں پڑھ کر سمجھتے ہیں کہ بس یہی علم نجوم ہے، اسی لیے عام طور سے اس نوعیت کے سوالات کرتے ہیں کہ جناب ہمارا اسٹار جدی (Capricorn) ہے، بتایئے آج کل ہمارے حالات کیسے چل رہے ہیں؟ ہمارا آنے والا سال کیسا ہوگا، وغیرہ وغیرہ۔ ہمارے ملک میں ہی نہیں دنیا بھر میں ایسٹرولوجی سے استفادہ کرنے والوں کا یہی حال ہے، انھیں یہ بھی نہیں معلوم کہ جدی برج (Sign) ہے، اسٹار نہیں ہے، اسٹار سے مراد ستارہ ہے اور ستارے ہماری کہکشاں میں تقریباً ثابت (Fixed) ہیں، وہ گردش نہیں کرتے، ہماری اکثریت تو ان کا نام بھی نہیں جانتی، البتہ سیارے (Planet) ہمہ وقت گردش میں رہتے ہیں۔

شاید بیسویں صدی کے آغاز میں اخبارات و رسائل میں سن سائن ایسٹرولوجی کو رواج دیا گیا، ایونجیلین ایڈمس (Evangeline Adams) وہ پہلی ایسٹرولوجر تھی جس نے دائرۂ بروج کے بارہ برجوں پر ایک کتاب مرتب کی، ایونجیلین ہی وہ خاتون ایسٹرولوجر ہے جس نے امریکا میں ایسٹرولوجی کی پریکٹس کو قانونی تحفظ دلایا، اس سے پہلے اس علم کی پریکٹس عام نہیں تھی، ایونجیلین نے عدالت میں کیس لڑا اور عدالت کی جانب سے اسے ایسٹرولوجیکل پریکٹس کی اجازت دی گئی، اس کے بعد ہی اخبارات و رسائل میں بھی باقاعدہ طور پر اس قسم کے کالم شائع ہونے لگے "یہ ہفتہ یا مہینہ کیسا گزرے گا"، چوں کہ عام لوگوں کو اپنی تاریخ پیدائش معلوم ہوتی ہے جس کے تحت وہ اپنا شمسی برج (Sun sign) معلوم کرسکتے ہیں اور پھر اخبار یا میگزین میں اپنے بارے میں پڑھ سکتے ہیں، آہستہ آہستہ پوری دنیا میں یہ روایت پھیلتی چلی گئی اور عام لوگ اسی کو علم نجوم (Astrology) سمجھنے لگے، حالاں کہ یہ ہرگز مکمل ایسٹرولوجی نہیں ہے۔

### آغاز

دنیا میں علم فلکیات کا آغاز شاید اسی زمانے میں ہوگیا تھا جب انسانی شعور نے اپنے اردگرد موجود اشیا پر غور و فکر کرنا شروع کردیا تھا، جنگل، پہاڑ، دریا، ہوا، بارش، آندھی، آسمان پر چمکتے ستارے، الغرض ہر وہ شے جو انسان کی نظر کے سامنے تھی اس کے تجسس کو بڑھا رہی تھی، صدیوں کا سفر جاری رہا اور انسان مسلسل تحقیق و جستجو کے بعد آج اس مقام پر ہے جب رفتہ رفتہ یہ کائنات اس کے ہاتھوں تسخیر ہوتی چلی جارہی ہے، کبھی وہ چاند کو حیرت اور تعجب سے دیکھا کرتا تھا، پھر وہ وقت بھی آیا جب اس نے چاند کی زمین پر قدم رکھ دیا، اس کے بھیجے ہوئے خلائی جہاز مریخ، مشتری، زحل کا قریب سے جائزہ لینے لگے۔

دیگر علوم کی طرح علم فلکیات (Astronomy) بھی باقاعدہ ایک علم کی حیثیت رکھتا ہے اور ہمیں بتاتا ہے کہ ہماری کہکشاں کی پوزیشن کیا ہے، اس میں کتنے سیارے ہیں اور کتنے ستارے ہیں، اس کے چاروں طرف بارہ برجوں کی ایک قطار ہے جسے (Zodic belt) کہا جاتا ہے اور یہ تمام سیارے اور ستارے اسی دائرۂ بروج میں قائم ہیں، اس سے باہر نہیں ہیں، جدید سائنس ایسٹرونومی کو تسلیم کرتی ہے اور اس حوالے سے وقت کے ساتھ ساتھ نت نئی دریافت جاری رہتی ہیں۔

### مذاہب عالم اور علم فلکیات

دنیا کے تمام مذاہب فلکیاتی مظاہر کی گواہی دیتے نظر آتے ہیں، اللہ کی آخری کتاب میں بھی جگہ جگہ دائرۂ بروج اور سیاروں کی گردش کا ذکر موجود ہے اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ ان پر

غور کرو، ان میں ہماری نشانیاں ہیں۔

والسمآء ذات البروج

قسم آسمان کی جس میں بروج ہیں (سورۃ البروج)

اسی طرح سیاروں کی گردش کے بارے میں بھی ارشاد باری تعالیٰ موجود ہے اور چاند کی خصوصی گردش کا خاص طور پر ذکر کیا گیا ہے اور اس پر غور وفکر کی دعوت دی گئی ہے۔والقمر قدرنہ منازل حتی عاد کالعرجون القدیم (سورہ یٰسین، آیت نمبر 39)

**ترجمہ:** اور چاند (کے لیے) ہم نے مقرر کی ہیں منزلیں یہاں تک کہ ہو جاتا ہے کھجور کی پرانی شاخ کی طرح۔

وَسَخَرَ لَکُم اللَّیلَ وَالنَّھارَ وَالشَّمسَ وَالقَمرَ وَالنَّجومُ مُسخِرات بِاَمرِہٖ اِنَّ فِی ذٰلِک لَاٰیٰت لِقَوم یَعقِلُون (سورہ النحل - آیت 12)

**ترجمہ:** ہم نے رات اور دن، سورج اور قمر اور تمام کواکب کو خاص احکام کا پابند کردیا، درحقیقت عقل مند قوموں کے لیے ان میں نشانیاں ہیں۔

جب اس تواتر کے ساتھ علم فلکیات کے مظاہر انسان کے سامنے آنا شروع ہوئے اور اس نے ان پر غور وفکر شروع کی تو یہ سوچ بھی ذہن میں پیدا ہونا ایک قدرتی امر تھا کہ آخر کائنات کی تخلیقی تکمیل میں ان برجوں، سیاروں اور ستاروں کی حیثیت کیا ہے؟ اللہ نے اپنی آخری کتاب میں ہمیں یہ بھی بتا دیا کہ یہ سب اپنے رب کے حکم کے پابند ہیں اور اسی کے حکم سے اپنی اپنی ڈیوٹی انجام دے رہے ہیں، ان کی ڈیوٹی کیا ہے؟ یہی وہ سوال ہے جس کے نتیجے میں علم نجوم (Astrology) وجود میں آیا، ظاہر ہے کہکشاں میں دائرۂ بروج کی مخصوص ہیئت اور ساخت اور گردش کرتے ہوئے سیارگان کیا محض نمائشی ڈیکوریشن پیس ہیں؟ نہیں، ہرگز نہیں، اس میں بھی یقیناً اس رب کائنات کی ہزارہا حکمتیں اور مصلحتیں پوشیدہ ہیں اور انسان کو اختیار ہے کہ وہ ان حکمتوں اور مصلحتوں کے رازوں سے آگاہی حاصل کرے، سو اس نے تقریباً کئی ہزار سال کی تحقیق وجستجو کے بعد ان رازوں سے ممکنہ حد تک پردہ اٹھانے کی کوشش کی جس کے نتیجے میں آج علم نجوم ایک جدید دور میں داخل ہو چکا ہے، دنیا بھر میں اس علم پر اعلیٰ درجے کے سافٹ ویئر پروگرام بنائے جا چکے ہیں جن کی مدد سے لمحہ بھر میں ہم پورے دائرۂ بروج اور تمام سیاروی گردش کا جائزہ لے سکتے ہیں اور فخریہ یہ کہہ سکتے ہیں کہ علم نجوم ایک سائنس ہے جس کی بنیاد علم ریاضی پر رکھی گئی ہے، یہ ہرگز کوئی غیب دانی، کہانت، فال ٹائپ چیز نہیں ہے جو کہ زمانہء قدیم سے ماضی کے مندروں اور معبدوں میں رائج رہے ہیں بلکہ ہر مندر یا معبد کا مہا پجاری یا کاہن انہی کاموں کے لیے مخصوص تھا، حد یہ کہ اللہ کے پاک گھر خانہ کعبہ میں بھی کاہن انہی کاموں کے لیے مخصوص تھے، اسی لیے کہانت کو یا اس سے ملتے جلتے علوم کو ممنوع قرار دیا گیا اور افسوس کہ نبی اکرم ﷺ کی حدیث مبارکہ کے ترجمے میں بھی ایک فاش غلطی کا ارتکاب اکثر کیا جاتا ہے، حدیث پاک ہے ”جو کاہن کے پاس گیا، وہ ہم میں سے نہیں“ اسی معنی کی ملتی جلتی دوسری احادیث بھی ہیں مگر ہمارے اکثر علم نجوم کے مخالف حضرات اس حدیث کا ترجمہ کرتے ہوئے کاہن کا ترجمہ نجومی کرتے ہیں، وہ یہ بھول جاتے ہیں کہ نبی اکرم ﷺ کی ایک اور حدیث کے مطابق ”جس نے مجھ سے کوئی غلط بات یا قیاس منسوخ کیا، اس کا ٹھکانہ جہنم ہے۔

## سیاروی اور بروجی اثرات

ایسٹرونومی سیاروی اور بروجی تحقیق کی حد تک محدود ہے لیکن ایسٹرولوجی سیاروی اور بروجی اثرات کی بھی قائل ہے کیوں کہ اہل دانش اس حقیقت کو فراموش نہیں کرسکتے کہ ہر عمل کا ردعمل موجود ہے، اسلام اس کلیے کو بہت پہلے واضح کر چکا تھا، بعد میں آئزک نیوٹن نے اس اصول کی مکمل وضاحت کی تو جب سائنسی طور پر بھی یہ بات ثابت ہے کہ عمل کے ساتھ ردعمل موجود ہے تو اس حقیقت کو کیسے نظر انداز کیا جائے کہ سیاروی گردش کے اثرات کی کوئی اہمیت نہیں ہے؟ کائنات میں موجود ہر شے اپنے مخصوص خواص اور اہمیت کی حامل ہے تو پھر بروج، ثوابت وسیارگان کے مخصوص خواص سے انکار کیسے کیا جاسکتا ہے۔زمانہء قدیم سے اپنے وقت کے اہل علم ودانش ان موضوعات پر غور وفکر کرتے رہے ہیں اور رفتہ رفتہ یہ ریکارڈ مرتب ہوتا رہا ہے، اپنی گردش کے دوران میں سیارگان ایک دوسرے سے مختلف فاصلوں پر جو جومیٹریکل زاویے ترتیب دیتے ہیں وہ بھی اپنے اندر مخصوص نشانیاں رکھتے ہیں، صدیوں سے ان پر غور کیا جارہا ہے اور اس طرح علم نجوم ایک سائنسی علم کے طور پر ترقی کررہا ہے۔

## سائنس اور عقیدہ

اس میں شک نہیں کہ انسان اپنے مشاہدے اور مطالعے کے ذریعے دیگر کائناتی مظاہر کے ساتھ ساتھ فلکیاتی مظاہر پر بھی غور وفکر کرتا رہا ہے، مختلف ادوار میں اس نے اپنے مشاہدے اور تجربے سے بہت سے نتائج بھی یقیناً اخذ کیے ہوں گے لیکن دستاویزی طور پر سب سے قدیم ریکارڈ جو سنسکرت میں ہے، مہارشی پراشرا کی کتاب ”برہت پراشرا ہورا شاستر“ سے حاصل ہوتا ہے، پراشرا 3200 قبل مسیح سے تعلق رکھتا

ہے، گویا علم نجوم کے اصول و قواعد آج سے تقریباً پانچ ہزار سال سے بھی زیادہ پہلے مرتب کیے گئے ہیں اور پھر وقت کے ساتھ ساتھ مختلف دیگر ماہرین فلکیات اس میں ترمیم و اضافے کرتے رہے۔

دوسری طرف مصر، بابل اور یونان میں اس حوالے سے جو بھی تحقیق ہوئی اس کا باقاعدہ دستاویزی ثبوت بطلیموس (Patolamy) سے ملتا ہے، شاید بطلیموس کی پیدائش حضرت عیسیٰ کے بعد ہوئی، یہ وہ زمانہ تھا جب ستارہ پرستی عروج پر تھی، سیارگان کو خدائی صفات کا حامل تسلیم کیا جاتا تھا مثلاً سیارہ زہرہ کو حسن و عشق اور سیکس کی دیوی قرار دیا گیا تھا، سیارہ شمس حاکیت و اقتدار کا دیوتا، سیارہ مریخ جنگ و جدل اور قتل و غارت کا دیوتا، سیارہ زحل تباہی اور نحوست کا دیوتا، سیارہ مشتری دولت اور سعادت کا دیوتا، اس حوالے سے یونان میں مشہور زمانہ معبد مشتری (Temple of jupiter) کو پرانے سات عجائبات میں بھی شمار کیا جاتا رہا، سکندر اعظم اسی معبد میں پیدا ہوا تھا اور اس کی ماں سکندر کو مشتری (زیوس) کا بیٹا سمجھتی تھی، سیاروں کے نام پر قائم معبدوں میں باقاعدہ قربانیاں دی جاتی تھی اور منتیں مانی جاتی تھیں لہٰذا اگر ہندوستان میں سیاروں کو دیوی دیوتاؤں کا درجہ دیا گیا تو مغرب میں بھی یہی کچھ ہوا، بطلیموس اپنے عہد کے عقائد سے کیسے انحراف کرسکتا تھا چناں چہ مخصوص سیارگان کو نحس اور سعد گروپس میں بانٹ دیا گیا اور یہ نظریات علم نجوم کی بنیاد بن گئے۔ طلوع اسلام کے بعد ستارہ پرستی کو ممنوع قرار دیا گیا حالاں کہ عرب میں اور خاص طور پر حجاز میں ستارہ پرستی یا ستارہ شناسی نہیں تھی البتہ یمن کا علاقہ معبد شمس کے حوالے سے مشہور ہے لیکن ایران اور عراق یا شام و فلسطین ستارہ پرستی کا گڑھ تھے، بے شک حضرت عیسیٰ نے بھی ستارہ پرستی کی مخالفت کی لہٰذا جب ان علاقوں پر عیسائی حکمرانوں کا قبضہ ہوا تو ستارہ پرستی سرکاری طور پر جاری نہ رہ سکی، البتہ ستارہ شناسی یا علم نجوم اپنی اصل حالت میں لوگوں کی توجہ کا مرکز رہا۔ اس مرحلے پر یہ وضاحت بھی ضروری ہے کہ بطلیموس کا تعلیم کردہ نظام شمسی زمین کو ساکت اور تمام سیارگان کو بشمول شمس گردش میں تسلیم کرتا ہے، چناں چہ اسی نظام شمسی کو مدنظر رکھتے ہوئے جب قرآن کریم کی تفاسیر لکھی گئیں تو خاصے ابہام پیدا ہوئے جو جدید سائنس کی روشنی میں سائنسی ذہن رکھنے والوں کے لیے قابل قبول نہیں ہیں، مسلمانوں کو جب علم فلکیات کی ضرورت کا احساس ہوا، خصوصاً جہاز رانی کے حوالے سے سمندروں میں سفر کی ضرورت پیش آئی تو سب سے پہلے حضرت عمرؓ نے حکم دیا ”لوگو! علم فلکیات سیکھو مگر رک جاؤ، مبادہ ستارہ پرستی میں مبتلا ہو جاؤ“ گویا آپ علوم فلکیات کے مخالف نہیں تھے لیکن قدیم ستارہ پرستی میں مبتلا ہونے کا خطرہ محسوس کرتے تھے۔

## تحقیق جدید

بطلیموس کے قائم کردہ نظام شمسی پر پہلی تنقید مسلم ماہرین فلکیات نے کی، عباسی خلیفہ ابوالمنصور بھی علم نجوم میں دسترس رکھتا تھا، اس کے ارد گرد اس دور کے قابل منجمین موجود تھے، چناں چہ جب بغداد کے شہر کی تعمیر شروع کی گئی تو بخت نامی ایک قابل منجم نے اس کی بنیاد رکھنے کے لیے سعد وقت کا انتخاب کیا، یہی وہ شخصیت ہے جس نے سب سے پہلے بطلیموس کے نظام شمسی پر شک و شبے کا اظہا کیا، اس کے بعد البیرونی نے بھی اعتراضات پیش کیے، البتہ پہلا سائنس داں جس نے زمین کے گردش کرنے کا نظریہ پیش کیا، وہ گیلیلو تھا، اس زمانے میں یورپ کلیسائے روم کے زیر اثر تھا لہٰذا اس گستاخی پر اسے موت کی سزا سنا دی گئی، اپنی زندگی بچانے کے لیے گیلیلو نے معافی نامہ لکھا اور اس طرح خاموشی اختیار کرلی۔ سولہویں صدی عیسوی میں کلیسا کا اثر و رسوخ ختم ہوا، یورپ میں احیائے علوم کی لہر چل پڑی، ماہر فلکیات کوپرنیکس نے نئے نظام شمسی کی تھیوری پیش کی اور بعد ازاں اس کے شاگرد کیپلر نے اس کے کام کو مکمل کیا، آج جدید سائنس جس نظام شمسی کی ترتیب پر مطمئن ہے اور دنیا بھر کی رسد گاہیں جن اصولوں پر سیارگان کی رفتار کا حساب پیش کرتی ہیں اس کی ابتدا کیپلر ہی سے ہوئی۔

## اصلاح احوال

مغرب ہو کہ مشرق علم نجوم ساری دنیا میں معروف و مقبول ہے، اس علم کے بنیادی اصول و قواعد مغرب میں بطلیموس کے مرتب کردہ ہیں، ان میں آج تک کوئی تبدیلی نہیں عمل میں آئی، سوائے اس کے کہ پہلے زمین کو ساکت تسلیم کیا جاتا تھا اب اس کی گردش کا اعتراف کیا جاتا ہے لیکن سیاروں کے بارے میں بنیادی نظریات آج بھی وہی ہیں جو قبل از اسلام ستارہ پرستوں کے تھے یعنی سیارہ مریخ کو جلاد فلک اور سیارہ زحل کو نحوست و تباہی کا نمائندہ، مشتری و زہرہ کو سعادت کا نشان قرار دیا جاتا ہے، یہی نظریات بلکہ اس سے کچھ بڑھ کر انڈین سسٹم جوتش ودّیا میں رائج ہیں بلکہ ہندو منجمین نے تو اس حوالے سے انتہا کردی کہ فلکیاتی سائنس میں اپنے مذہبی عقائد و نظریات بھی شامل کردیے۔

بیسویں صدی کے آغاز پر سائنس کی تیز رفتار ترقی مغرب میں دیکھنے میں آئی اور مغربی ماہرین نجوم نے اس حوالے سے نظریاتی طور پر اصلاح کی کوشش کی، انھوں نے سیارہ مریخ کو انرجی کا نمائندہ کہا اور سیارہ زحل کو ایک سخت گیر استاد کا درجہ دیا لیکن اس کے باوجود بھی یہ تمام نظریات مسلمانوں کے دینی عقائد کو مجروح کرتے نظر آتے ہیں، تمام سیارگان کے

حوالے سے ان کی فطری خصوصیات کی بنیاد پر انھیں بگاڑنے اور بنانے کا اختیار دینا اسلامی عقائد کے خلاف ہے، دین ہمیں جو تعلیم دیتا ہے اس کے مطابق قادر مطلق تو صرف اللہ رب العزت کی ذات والا صفات ہے، اس کے حکم اور مرضی کے بغیر کچھ نہیں ہوسکتا، اس کا قائم کردہ نظام کائنات نہایت مکمل، جامع اور حسابی اصولوں پر استوار ہے، وہ فرماتا ہے "چاند اور سورج اپنے اپنے دائروں میں تیر رہے ہیں، نہ سورج کی یہ مجال کہ وہ چاند کو پکڑے اور نہ چاند ہی اس کا اختیار رکھتا ہے" یہ سب اختیار اگر ہے تو رب کائنات کے پاس ہے لہٰذا علم نجوم میں یہ سوچ رکھنا کہ کوئی ستارہ یا سیارہ یا کوئی برج انسان کے لیے فطری طور پر اچھا یا برا ہوسکتا ہے، ہمارے خیال میں غلط ہے، اللہ نے کائنات میں جن چیزوں کو سعد و نحس قرار دیا ہے، ان کا تذکرہ واضح الفاظ میں اپنی آخری کتاب میں کردیا ہے، ان چیزوں کے علاوہ ہمیں یہ حق حاصل نہیں ہے کہ ہم کسی اور شے کو فطری اور بنیادی طور پر سعد و نحس قرار دیں۔ اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ آخر علم نجوم کے اصول و قواعد کے مطابق کسی شخص یا ملک کے زائچہ ء پیدائش کی روشنی میں جب ہم یہ کہتے ہیں کہ آپ کے لیے فلاں سیارہ منحوس اثر رکھتا ہے اور فلاں سعد تو اس کا کیا مطلب ہے؟ اس سوال کا جواب بالکل سیدھا اور آسان ہے، دنیاوی امور میں بے شمار چیزیں ایسی ہیں جو کسی شخص کے لیے اچھی یا بری ہوسکتی ہیں، مخالف یا موافق ہوسکتی ہیں اور ان کا فیصلہ اس شخص کے مخصوص حالات کے تحت ہی کیا جاتا ہے، جس طرح کسی شخص کی میڈیکل ٹیسٹ رپورٹ سے ہمیں معلوم ہوتا ہے کہ اس کے لیے کون سی دوا مناسب ہے اور کون سی خوراک اسے دینا چاہیے اور کون سی نہیں دینا چاہیے، بالکل اسی طرح زائچہ ء پیدائش کو بھی دیکھنا چاہیے، مقرر کردہ اصولوں کے تحت کون سا سیارہ اس کے لیے موافق ہے اور کون سا ناموافق، گویا یہ ایک عارضی اور ہر شخص کے لیے مخصوص حکم ہے، اسے کلیہ بنا کر دنیا کے تمام لوگوں پر نافذ کرنا غلط ہوگا، ہمارے اکثر منجمین لوگوں کو زحل کی سختی یا نحوست سے ڈراتے یا سیارہ مشتری کی سعادت کی خوش خبری دیتے نظر آتے ہیں، یہ اسی وقت ممکن ہے جب اس شخص کے زائچہ ء پیدائش میں یہ دونوں سیارے درحقیقت نحوست یا سعادت کا اثر رکھتے ہوں بصورت دیگر سیارہ زحل بھی کسی زائچے میں سعادت اثر ہوسکتا ہے اور سیارہ مشتری کسی زائچے میں نحس اثر کا حامل ہوسکتا ہے۔

اگر ہم بطور کلیہ یہ تسلیم کرلیں کہ سیارہ زحل نحوست و تباہی کا نشان ہے یا سیارہ مشتری سعادت و ترقی کے لیے ضروری ہے تو ہم شرک جیسے گناہ کے مرتکب ہوسکتے ہیں، اسی بنیادی خرابی پر شاید ہم غور نہیں کرتے، دیگر غیر مسلم ممالک کے بارے میں ہم کچھ نہیں کہتے لیکن پاکستان میں جب علم نجوم کا رواج ہوا تو ہمارے ابتدائی بزرگ منجمین نے بھی اس اہم نکتے پر شاید زیادہ غور نہیں کیا یا اسے نظر انداز کیا چناں چہ ہم دیکھتے ہیں کہ مغربی علم نجوم جسے ہمارے ملک میں یونانی سسٹم کہا جاتا ہے، ہمیشہ مقبول رہا، حالاں کہ یونانی سسٹم کے بنیادی اور فطری تصورات وہی ستارہ پرستی کے رہے ہیں جن کا اوپر تذکرہ ہوچکا ہے، اس حوالے سے دلیل یہ دی جاتی رہی کہ قدیم مسلمان منجمین بھی یونانی سسٹم ہی کو استعمال کرتے رہے ہیں، یہاں تک کہ علم جفر کے اعمال و وظائف میں بھی یونانی سسٹم ہی کو اہمیت دی گئی ہے، انڈین ویدک سسٹم سے ہمیشہ دوری اختیار کی گئی جس کی وجہ یہ تھی کہ اسے ہندو بت پرستوں کا علم کہا گیا ہے حالاں کہ علم کوئی بھی ہو، ہندو، مسلم، عیسائی یا یہودی نہیں ہوتا، علم صرف علم ہوتا ہے، کیا جدید سائنس کے نظریات سے صرف اس لیے منہ موڑا جاسکتا ہے کہ وہ یہودی یا عیسائی سائنس دانوں کی ایجادات اور تحقیق کا ثمرہ ہیں؟

ہم پہلے بھی وضاحت کرچکے ہیں کہ انڈین ویدک سسٹم جس کے اولین بانی مبانی ہندو اسکالر رہے ہیں جن میں سرفہرست پراشرا کا نام آتا ہے، ہندو مائیتھالوجی کے زیر اثر رہا، ایک طویل عرصے تک اس علمی سائنس کو دیوی دیوتاؤں کے عقائد و نظریات کے طابع رکھا گیا ہے لیکن بیسویں صدی کے دوسرے نصف میں انڈیا ہی میں ایسے ماہرین فلکیات پیدا ہوئے جنھوں نے ویدک سسٹم کو خالص سائنسی بنیادوں پر ترقی دی اور مذہبی یا مائیتھالوجیکل نظریات و عقائد سے پاک کیا، ایسے لوگوں میں شمالی ہندوستان کے پروفیسر وی کے چوہدری کا نام سرفہرست ہے، ان کی تحقیق کو سراہا گیا اور انھیں نوبل انعام کے لیے بھی منتخب کیا گیا، یہ الگ بات ہے کہ انھیں یہ انعام نہیں مل سکا لیکن نوبل کے لیے نومنی ہونا بھی اسی صورت میں ممکن تھا جب علم نجوم کی سائنسی حیثیت کو تسلیم کرلیا جاتا اور یہ کارنامہ بہرحال پروفیسر چوہدری نے انجام دیا، پاکستان میں چوہدری صاحب کی علم نجوم سے متعلق تحقیق اور ان کے مرتب کردہ اصول و قواعد کو عام کرنے کی ہم نے کوشش کی اور اس حوالے سے دو کتابیں بھی اردو زبان میں پیش کیں۔ موجودہ دور میں ویدک سسٹم اب پوری دنیا میں مقبول ہورہا ہے اور مغرب کے بڑے بڑے منجمین اس کی پیروی کررہے ہیں لیکن ہمارے پاکستان میں آج بھی اسی قدیم یونانی سسٹم کی پیروی کی جارہی ہے جو ستارہ شناسی سے زیادہ ستارہ پرستی کی طرف لے جاتا ہے، اس غلط روش کو تبدیل کرنے کی ضرورت ہے، ہمارے محترم سید انتظار حسین شاہ زنجانی نہایت روشن دماغ اور بالغ نظر انسان ہیں، ہم نے ہمیشہ یہ محسوس کیا کہ وہ وقت کے بدلتے ہوئے تقاضوں کو پیش نظر رکھتے ہیں اور پاکستان میں علم نجوم کی ترقی کے لیے ممکن حد تک کوشاں رہتے ہیں، زیر نظر مضمون انھی کی فرمائش پر تحریر کیا گیا ہے۔




# دسمبر 2018ء کیلئے پرائز بانڈز خریدنے کی تواریخ بمعہ اوقات

| | |
|---|---|
| 8 | 9 |
| 3 | 5 |

تاریخ: 03-12-2018
دن: پیر
شہر: کوئٹہ
مالیت بانڈ: -/40000

| | |
|---|---|
| 3 | 5 |
| 6 | 8 |

تاریخ: 17-12-2018
دن: پیر
شہر: حیدرآباد
مالیت بانڈ: -/200

## دسمبر 2018ء کے لئے پرائز بانڈز خریدنے کی لکی تواریخ بمعہ اوقات

| نمبر شمار | تاریخ | نیک وقتِ خریداری |
|---|---|---|
| 1 | 15 دسمبر | 11 بجکر 10 منٹ سے لے کر 12 بجکر 00 منٹ تک |
| 2 | 16 دسمبر | 15 بجکر 10 منٹ سے لے کر 16 بجکر 05 منٹ تک |
| 3 | 18 دسمبر | 09 بجکر 15 منٹ سے لے کر 10 بجکر 50 منٹ تک |
| 4 | 21 دسمبر | 11 بجکر 15 منٹ سے لے کر 12 بجکر 10 منٹ تک |
| 5 | 22 دسمبر | 12 بجکر 05 منٹ سے لے کر 13 بجکر 10 منٹ تک |

**نوٹ: یہ اوقات پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم کے مطابق دیے جا رہے ہیں۔**

| | 0 | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | ممکنہ ٹنڈولے | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 0 | | | | 03 | | | 06 | | 08 | | 063 | 086 |
| 1 | | | 12 | | 14 | | | 17 | 18 | | 124 | 178 |
| 2 | 20 | | 22 | | | 25 | | | | 29 | 220 | 295 |
| 3 | | 31 | | | 34 | | | | 38 | | 341 | 381 |
| 4 | 40 | | | 43 | | 45 | 46 | | | | 403 | 465 |
| 5 | | | 52 | | | | | 57 | | 59 | 527 | 597 |
| 6 | 60 | | | 63 | | | | 67 | | | 603 | 673 |
| 7 | | 71 | | | 74 | | | | 78 | | 714 | 784 |
| 8 | | | 82 | | | 85 | | | | 89 | 825 | 895 |
| 9 | 90 | | | 93 | | | 96 | | 98 | | 903 | 968 |

تاریخ: 03-12-2018
دن: پیر
شہر: کوئٹہ
مالیت بانڈ: -/40000

| 48 | 25 | 46 | 34 |
|---|---|---|---|
| 93 | 82 | 45 | 84 |

تاریخ: 17-12-2018
دن: پیر
شہر: حیدرآباد
مالیت بانڈ: -/200

| 85 | 35 | 65 | 69 |
|---|---|---|---|
| 53 | 93 | 83 | 92 |

| | 8 | |
|---|---|---|
| 3 | 2 | 9 |
| | 5 | |

| | 3 | |
|---|---|---|
| 6 | 4 | 5 |
| | 8 | |

## اندھا قانون

از تحریر: ارشد صدیقی، میاں چنوں

| تاریخ: | 03-12-2018 |
|---|---|
| دن: | پیر |
| شہر: | کوئٹہ |
| مالیت بانڈ: | 40000/- |

943217

| 94 | 32 |
|---|---|
| 17 | 43 |

| تاریخ: | 17-12-2018 |
|---|---|
| دن: | پیر |
| شہر: | حیدرآباد |
| مالیت بانڈ: | 200/- |

742156

| 74 | 21 |
|---|---|
| 56 | 67 |

## دسمبر کے انعام آپکے نام

از تحریر: ایم عادل، تربیلا ڈیم

1075-1079

| | | | |
|---|---|---|---|
| 107, 301, 786, 836, 863 | 7 / 3 | 4 | 8 / 9 | 10, 30, 78, 83, 86 |

1089-8639

3245-3745

| | | | |
|---|---|---|---|
| 259, 324, 374, 734, 784 | 3 / 7 | 8 | 4 / 5 | 25, 32, 37, 73, 78 |

7345-7845

## مقدر کا سکندر

از تحریر: اقبال غنی
ہری پور ہزارہ

| F | | | S |
|---|---|---|---|
| 29 | 6 | 7 | 88 |
| 39 | 1 | | 79 |
| 49 | 0 | 8 | 26 |
| 59 | | | |

| اوپن | 2-3-4-5 |
|---|---|
| فسٹ | 297-392-495-692 |
| سیکنڈ | 692-734-413-732 |
| سیکنڈ | 789-034-420-951 |

| F | | | S |
|---|---|---|---|
| 06 | 1 | 4 | 39 |
| 66 | 9 | | 42 |
| 36 | 2 | 5 | 68 |
| 86 | | | |

| اوپن | 0-6-3-8 |
|---|---|
| فسٹ | 068-663-369-866 |
| سیکنڈ | 523-567-431-724 |
| سیکنڈ | 882-004-222-992 |

## انعام لکی نمبرز آئینہ قسمت میں

| کوئٹہ | مالیت بانڈ: 40000/- | تاریخ: 03-12-2018 | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 98 | 89 | 53 | 35 | 29 | 03 | (بونس) | 3589 |

| حیدرآباد | مالیت بانڈ: 200/- | تاریخ: 17-12-2018 | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 96 | 85 | 65 | 53 | 36 | 05 | (بونس) | 6596 |

## گولڈن انعام لکی نمبرز

| کوئٹہ | تاریخ: 03-12-2018 | 359= 039/539 |
|---|---|---|
| مالیت بانڈ: 40000/- | | 589= 059/389 |

| حیدرآباد | تاریخ: 17-12-2018 | 568= 365/598 |
|---|---|---|
| مالیت بانڈ: 200/- | | 895= 536/893 |

لکی نمبرز: ہماری دعا ہے کہ آپ ان لکی نمبرز سے فیض یاب ہوں۔ کسی نقصان سے بچنے کے لیے پرچی نمبر کی بجائے پرائز بانڈز کی خرید پر توجہ دیں۔
ماہرین علم الاعداد کی تمام تر ذہانت آپ کے لیے وقف ہے۔ (ادارہ)

آپ کا ماہِ دسمبر 2018ء کیسا رہے گا؟

astrology December

## خصوصی عزیمت رجعت ونحوست سیارگان

یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ یَا رَحمٰنُ یَا رَحِیمُ یَا حَیُّ یَا قَیُّومُ یَا حَافِظُ یَا نَاصِرُ یَا مُعِینُ یَا شَافِیُ یَا کَافِیُ یَا قَادِرُ یَا کَرِیمُ بِحَقِّ کٓھٰیٰعٓصٓ بِحَقِّ حٰمٓ عٓسٓقٓ بِحَقِّ اِیَّاکَ نَعبُدُ وَاِیَّاکَ نَستَعِینُ اَحفِظنِی مِنَ النُّحُوسَتُ الشَّمسُ وَالقَمَر وَالمُشتَرِی وَالزُّحَل وَالزُّھرہ وَالعَطَارَد وَالمَرِیخ وَالرَّاس وَالذَّنب بِحَقِّ یَا اَللّٰہُ یَا اَحَدُ یَاصَمَدُ یَا لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُولَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی خَیرِ خَلقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّ آلِہٖ وَاَصحَابِہٖ اَجمَعِینَ بِرَحمَتِکَ یَا اَرحَمَ الرَّاحِمِینَ ○ اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ کوئی سا بھی درود شریف پڑھ لیں۔ بچوں کیلئے والدین بھی پڑھ سکتے ہیں۔ اگر آپ مندرجہ بالا عزیمت کو صرف 9 بار روزانہ پڑھنا اپنا معمول بنالیں تو پھر کسی سیارے کی نحوست آپکے قریب نہ آئیگی۔ میری طرف سے آپکو اس عمل کی عام اجازت ہے۔ **دعا گو عامل شاہ زنجانی**

جن قارئین کو اپنی صحیح تاریخ پیدائش یاد نہیں وہ برج دو طرح سے معلوم کر سکتے ہیں۔ ایک نام کے پہلے حرف سے اور دوسرا حروف ابجد سے۔ پھر تحقیق کریں کہ برج کا احوال ان پر صحیح بیٹھتا ہے۔

**پہلا طریقہ** آپکے نام نامی میں جو پہلا حرف ہے اسی سے برج بنتا ہے۔ ذیل میں دیئے گئے بارہ بروج میں سے اپنے نام کا پہلا حرف تلاش کر کے پہلے برج معلوم کریں پھر اسی برج کے تحت نیک وبدحالات ملاحظہ فرمائیں۔ ساتھ ہی اپنا ستارہ اور برج معلوم کر کے ادارہ آئینہ قسمت سے مفت مشورہ بذریعہ کوپن لے کر نگینہ پہنیں۔

**دوسرا طریقہ** اگر خدانخواستہ نام برج سے آپ کے حالات درست نہ آتے ہوں تو اس طریقہ سے اپنے نام کا برج معلوم کریں۔ اپنا مکمل نام اور اپنی والدہ کے نام کے حروف ابجد قمری سے اعداد نکالیں اور ان کو بارہ پر تقسیم کریں۔ اگر باقی 1 بچے تو برج حمل ہے۔ اگر 2 باقی بچے تو ثور۔ 3 بچے تو جوزا۔ 4 بچے تو سرطان۔ 5 بچے اسد۔ 6 بچے تو سنبلہ۔ 7 بچے تو میزان۔ 8 بچے تو عقرب۔ 9 بچے تو قوس۔ 10 بچے تو جدی۔ 11 بچے تو دلو اور اگر 0 باقی بچے تو برج حوت ہوگا۔

**نوٹ** صحیح تاریخ پیدائش معلوم ہو تو ان قواعد کو نظرانداز کر دیں۔

**حروف ابجد قمری**

| ا | ب | ج | د | ہ | و | ز | ح | ط | ی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 |
| ک | ل | م | ن | س | ع | ف | ص | ق | ر |
| 20 | 30 | 40 | 50 | 60 | 70 | 80 | 90 | 100 | 200 |
| ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ | | |
| 300 | 400 | 500 | 600 | 700 | 800 | 900 | 1000 | | |

# ARIES




ستارہ: مریخ
حروف: ال ع
دن: منگل
عدد: 9
رنگ: سرخ یا قرمزی
پتھر: یاقوت، مرجان، سرخ عقیق، ہیرا

Element: Fire
RulingPlanet: Mars
Symbol: The Ram
YourStone: Ruby
LifePursuit: The thrill of the moment.
SecretDesire: To lead the way for others.

آپکا حاکم ستارہ مریخ تمام ماہ بارہویں رہتے ہوئے ناگہانی اخراجات، طبیعت میں حساسیت، جبکہ مشتری کی نویں نشست سے بیرون ملک سفر کے خواہشمند افراد کوشش کرنے سے جاسکیں۔ اعلیٰ تعلیم کے حصول کیلئے بھی کوشش کرنے سے خواہش پوری ہو سکے۔ 4,3 دسمبر مریخ شمس تربیع سے خود اعتمادی کی بحالی کیلئے مخلص احباب سے تعاون و معاونت ضرور کرتے رہیں۔ صحتِ جسمانی کا خاص خیال رکھنے کی ضرورت۔ صدقات ضرور دیں۔ 8,7 دسمبر مریخ نیپچون قران سے حقائق کے مطابق فیصلے کرنے کی قابلیت اور جذبات کی بھرپور عکاسی ہو سکے۔ نت نئے آئیڈیاز کامیابی کی راہ متوازن کر سکیں۔ 18,17 دسمبر مریخ پلوٹو تسدیس سے دوسروں کو اپنے مقاصد کیلئے قائل کر سکیں۔ حالات سے بڑھ کر کچھ کرنے کا جذبہ۔

**پہلا ہفتہ:** شریک کار کا تعاون حاصل رہے گا۔ کاروبار میں بہتری کیساتھ مالی پوزیشن بھی مستحکم ہو سکے۔ نامکمل کام مکمل کر سکیں گے جس کے باعث ذہن پر سے بوجھ کم ہو سکے اور آپ خود کو ہلکا پھلکا محسوس کریں گے۔ مناسب صحت مندانہ ماحول رہے۔ مستقبل کی پلاننگ کرتے وقت مخلص افراد سے مشاورت کر لینا بہتر رہے۔

**دوسرا ہفتہ:** اس ہفتے صحت بہتر رہے گی اور دوستوں اور عزیزوں کیساتھ تعلقات بحال رہیں۔ سفر کا پروگرام بن سکتا ہے۔ محنت رنگ لائے گی اور اہم کام مکمل ہونے سے فائدہ ہو سکے۔ رشتے داروں کا تعاون رہے گا جس سے مسائل میں کمی ہو۔ آپ خود کو فریش محسوس کریں گے۔ شخصیت میں نکھار آئے گا۔ تخلیقی صلاحیتوں میں اضافہ ممکن ہو سکے گا۔ حلقہ احباب میں وسعت ہو سکے۔

**تیسرا ہفتہ:** اس ہفتے گھریلو معاملات خاص توجہ کے مستحق ہونگے۔ شراکتی کام منافع بخش رہیں گے۔ لمبے عرصے کیلئے سرمایہ کاری کرتے وقت اچھی طرح سوچیں اور تسلی کریں تاکہ بعد میں پچھتاوا نہ ہو۔ دوست مددگار رہیں گے۔ بیرون ملک مقیم دوست احباب' رشتہ دار رابطہ کر سکتے ہیں جس سے مالی فوائد ممکن ہوں گے۔ جذبات و غصے پر با آسانی کنٹرول کر سکیں گے۔ صبر و تحمل آئے۔

**چوتھا ہفتہ:** اس ہفتے آپ دماغ سے زیادہ دِل کے فیصلوں پر عمل کریں گے۔ شراکتی کام منافع بخش رہیں۔ ملازم پیشہ افراد کو مالی مسائل پیش آسکتے ہیں۔ جس کے باعث وہ ڈپریشن کا شکار ہو سکتے ہیں۔ جنس مخالف کا کوئی فرد خاص توجہ کا مرکز رہے۔ معاملات بہتر طور پر طے ہو سکیں گے۔ کاروباری امور بہتری کی طرف گامزن رہیں۔ خود اعتمادی بڑھے گی۔ انعامی سکیموں میں دلچسپی بڑھے گی۔

**سعد تواریخ: 22,20,19,17,15,4 دسمبر** **نحس تواریخ: 25,7,3 دسمبر**

---

# TAURUS




ستارہ: زہرہ ♀
حروف: ب-و
دن: جمعہ
عدد: 6
رنگ: ہلکا نیلا یا سبز
پتھر: اوپل، سبز پکھراج

Element: Earth
RulingPlanet: Venus
Symbol: The Bull
YourStone: Emerald
LifePursuit: Emotional and financial security.
SecretDesire: To have a secure, happy and wealthy life/ marriage.

آپکا حاکم ستارہ زہرہ 3 تا 31 دسمبر ساتویں رہتے ہوئے شراکتی، ازدواجی تعلقات میں معاملات خاص اہمیت کے حامل رہیں۔ اس دوران شروع کئے گئے شراکتی اُمور میں مالی فوائد کا حصول ممکن ہو سکے۔ یکم، 2 دسمبر زہرہ یورانس مقابلہ سے غیر ضروری خیالات و جذبات کے اظہار سے گریز کریں اور دوسروں سے بغیر مشاورت کوئی بھی فیصلہ نہ کریں۔ 17,16 دسمبر زہرہ زحل تسدیس سے ڈپلومیسی، فرض شناسی، ایمانداری کے باعث اہم معاملات کی انجام دہی اور کاروباری معاہدے طے پا سکیں۔ 22,21 دسمبر زہرہ نیپچون تثلیث سے عشق و محبت کے اُمور حساس، مثبت و مستحکم فیصلے کر سکیں۔ خواہشات جنم لے سکیں۔ 30,29 دسمبر زہرہ پلوٹو تسدیس سے دوسروں کے ساتھ تعلقات میں درپیش غلط فہمیاں دُور ہو سکیں۔ معاملات شیئر کرنے سے بہتری آئے۔

**پہلا ہفتہ:** اِس ہفتے دوستوں کا تعاون رہے گا۔ سیر و سیاحت کا پروگرام خوشگوار گزرے۔ مقاصد میں کامیابی ہو سکے۔ شریک حیات کا تعاون حاصل ہوگا جس سے گھریلو ماحول پرسکون رہے۔ کاروبار وسعت اختیار کر سکے گا اور آمدنی میں خاطر خواہ فائدہ کا امکان ہے۔ عشق و محبت اور آرٹ کے شعبے حساس رہیں گے۔ لہٰذا محتاط رہیں۔ فیصلے کرتے وقت بزرگوں کی مشاورت ضروری ہے۔

**دوسرا ہفتہ:** گھریلو معاملات مسائل کا شکار رہیں گے لیکن غصے اور جذبات سے یہ مسائل حل نہ ہونگے بلکہ مزید بگڑیں گے۔ لہٰذا تحمل مزاجی سے کام لیں ورنہ لڑائی جھگڑے کا اندیشہ ہے۔ صحت متاثر ہو سکتی ہے۔ لہٰذا خوراک کا خاص خیال رکھیں۔ کام میں خامیاں رہ سکتی ہیں۔ صحت بہتر رہے گی۔ تخلیقی صلاحیتوں میں اضافہ ہو سکے۔ شخصیت مزید پروقار ہو سکے گی۔

**تیسرا ہفتہ:** مالی پوزیشن کی بہتری کیساتھ گھریلو مسائل بھی حل ہو سکیں گے۔ اولاد راحت کا باعث ہو اور انعام وغیرہ یا پرائز بانڈ نکل سکتے ہیں۔ ملازمت سے متعلقہ معاملات احسن طور پر چل سکیں گے اور عزیزوں کی قربت حاصل رہے گی۔ ہمسائے تعاون کریں گے۔ تزئین و آرائش میں توجہ رہے گی۔ ایمانداری' فرض شناسی' مستقل مزاجی جیسی خوبیاں آئیں گی۔ اہم کاروباری معاہدے طے ہو سکیں۔

**چوتھا ہفتہ:** اس ہفتے کاموں کو فروغ ملے گا جس کے باعث آمدن میں اضافہ سے مالی مسائل اور پریشانیوں کا خاتمہ ہو۔ بہن بھائیوں کا تعاون رہے گا۔ جس سے گھریلو ماحول مزید خوشگوار ہو جائے گا۔ والدین کی صحت کا خاص خیال رکھئے۔ بیرون ملک سفر میں ابھی کچھ تاخیر ہے۔ غیر مستحکم رویہ رہے گا۔ کاروباری ذمہ داریوں میں خاص احتیاط برتیں۔

**سعد تواریخ: 29,14,9,4 دسمبر** **نحس تواریخ: 25,2 دسمبر**

# Gemini




22May
21June

ستارہ: عطارد
حروف: ق ک
دن: بدھ
عدد: 5
رنگ: پیلا یا ملے جلے
پتھر: عقیق سبز، زمرد، فیروزہ

Element: Air

RulingPlanet: Mercury

Symbol: The Twins

YourStone: Aquamarine

LifePursuit: To Explore a little bit of everything.

SecretDesire: To be ahead of the crowd.

آپکا حاکم ستارہ عطارد 2 تا 12 دسمبر چھٹے حالتِ رجعت میں ہونے سے اس دوران ممکنہ غلط فہمیوں کا اندیشہ۔ شریک کار اور شریکِ حیات کے ساتھ گفتگو کے دوران الفاظ کا چناؤ سوچ سمجھ کر کریں۔ اس دوران مخلص احباب کی مشاورت ضرور شامل کریں۔ جبکہ 13 تا 31 دسمبر عطارد حالتِ مستقیم میں ساتویں آجانے سے حالات میں بہتری، درپیش غلط فہمیاں دُور ہوسکیں اور مشترکہ مفادات کے کاموں میں بہتری آئے۔ 22,21 دسمبر عطارد مشتری قران سے حالات کی مکمل تصویر کشی کرتے ہوئے مثبت و مستحکم فیصلے کرسکیں۔ شعبہ تعلیم میں دلچسپی اور سوچ مثبت ہونے سے مسائل کا بہتر حل مل سکے۔ 26,25 دسمبر عطارد نیپچون تربیع سے غلط فہمیوں کا اندیشہ، محتاط رہیں۔ سوچ سمجھ کر اقدامات کریں۔

**پہلا ہفتہ:** اس ہفتے نصیب یاوری کرنے سے بہت سے بگڑے ہوئے کام بن جائیں گے اور کاروباری سفر فائدہ مند رہے گا۔ روحانیت کے شوق کو فروغ حاصل ہو۔ دوست احباب کی وجہ سے پریشانی ہوسکتی ہے۔ صحت بہتر رہے۔ ہمسائیوں کا تعاون حاصل ہو۔ بات میں اثر ہو۔ خوانخواہ کے مسائل جنم لے سکتے ہیں۔ مستحکم فیصلے میں پختگی اور تعلیم کے شعبے میں دلچسپی رہے۔

**دوسرا ہفتہ:** بہت سے پیچیدہ مسائل حل ہوں اور مالی پوزیشن میں بہتری کے امکان۔ قسمت کا ساتھ رہے۔ جس سے شریک حیات اور شریک کار کے ساتھ تعلقات مستحکم رہیں گے اور غلط فہمیوں کے بادل چھٹ سکیں اور گھریلو ماحول خوشگوار ہوسکے گا۔ معاملات محبت مزید بہتر ہونے سے آپ خود کو فریش محسوس کریں گے۔ معاملات بہتر طور پر حل ہوسکیں۔ نصیب یاوری کرسکتا ہے۔

**تیسرا ہفتہ:** گھریلو معاملات مسائل کا شکار رہیں گے لیکن غصے اور جذبات سے یہ مسائل حل نہ ہوں بلکہ مزید بگڑیں۔ لہٰذا تحمل مزاجی سے کام لیں ورنہ لڑائی جھگڑے کا اندیشہ ہے۔ صحت متاثر ہوسکتی ہے۔ لہٰذا خوراک کا خاص خیال رکھیں۔ سوچ بہتر رہے گی۔ کام کو سراہا جائے گا۔ فنکارانہ صلاحیتیں اُجاگر ہوسکتی ہیں۔ ذاتی سواری پر سفر سے قبل اچھی طرح چیک کروالیں۔

**چوتھا ہفتہ:** بیرون ملک مقیم دوست احباب رابطے میں رہیں اور مالی معاملات پر توجہ مرکوز رہے۔ خواہشات پوری ہونے سے انجانی خوشی محسوس ہوگی۔ اس ہفتے جو بھی نیا کام شروع کریں گے وہ آپ کی زندگی میں بہت اہمیت کا حامل ہو۔ غلط فہمیاں دور ہوسکیں۔ خوبصورتی کو سراہا جائے۔ کیرئیر کے حوالے سے اہم تبدیلیاں۔ مسائل پر مخلص بزرگوں سے مشاورت لینا سنت نبویؐ ہے۔

**سعد تواریخ:** کیم،11،16،22،26،28،30 دسمبر **نحس تواریخ:** 25,21,13 دسمبر

# Cancer




22June
23July

ستارہ: قمر
حروف: ح ہ
دن: پیر
عدد: 2
رنگ: دودھیا
پتھر: درنجف، سفید مرجان

Element: Water

RulingPlanet: The Moon

Symbol: The Crab

YourStone: Moonstone

LifePursuit: Constant reassurance and intimacy.

SecretDesire: To feel safe (emotionally, spiritually, romantically and financially).

آپکا حاکم ستارہ قمر 6,5,4 دسمبر اور 10,9 دسمبر نحس حالت میں ہونے سے ماہ کے یہ ایام نوٹ کرلیں۔ اِن ایام میں کسی بھی نئے کام سے اجتناب کریں اور صدقات لازمی دیں۔ جبکہ دسمبر میں ہی قمر کی سعد نشست 20,19 دسمبر اور 24,23 دسمبر ہونے سے اِن ایام میں نیک اُمور انجام پائیں۔ رُکے ہوئے کام جاری ہوسکیں۔ 17,16 دسمبر زہرہ زحل تسدیس سے خانگی خوشحالی، زمین جائیداد کی مشترکہ انوسٹمنٹ سے فائدہ۔ 22,21 دسمبر عطارد مشتری قران سے سفر وسیلہ ظفر اور عزیز و اقارب بہن بھائیوں سے تعاون کا حصول ہوسکے۔

**پہلا ہفتہ:** اخراجات میں اضافے کا امکان ہے۔ اس ہفتے زیادہ تر توجہ محبت سے متعلقہ معاملات پر رہے۔ جس کے باعث بہت سے دوسرے کام ادھورے رہ سکتے ہیں۔ جن کے باعث بعد میں احساس ہوگا۔ صحت متاثر ہوسکتی ہے لہٰذا محتاط رہیں۔ مقاصد کے حصول کیلئے جدوجہد جاری رہے گی۔ جذبات و غصہ کنٹرول میں ہو۔ تحمل مزاجی آئے گی۔

**دوسرا ہفتہ:** اس ہفتے لڑائی جھگڑے کا اندیشہ ہے لہٰذا اپنے غصے پر قابو رکھئے۔ عزت و وقار میں اضافہ اور اساتذہ کا تعاون حاصل رہے۔ روحانیت کے شوق میں بتدریج اضافہ ہوسکے۔ خواہشات پوری ہوسکیں گی۔ دوست نقصان پہنچا سکتے ہیں۔ لہٰذا محتاط رہیں۔ معاملات طے کرسکیں۔ کاروباری امور وسعت اختیار کرسکیں گے۔ کیرئیر میں اہم تبدیلیاں آسکیں۔ اصول پختہ رہیں۔

**تیسرا ہفتہ:** بیرون ملک مقیم دوست احباب رابطے میں رہیں گے اور مالی معاملات پر توجہ مرکوز رہے گی۔ خواہشات پوری ہونے سے انجانی خوشی محسوس ہوگی۔ اس ہفتے جو بھی نیا کام شروع کریں گے وہ آپ کی زندگی میں بہت اہمیت کا حامل ہوگا۔ عزیز و اقارب تعاون کریں گے جس سے خانگی مسائل میں خاطر خواہ کمی آسکے گی۔ خواہشات جنم لے سکتی ہیں۔ دوستوں کے تعاون سے شراکتی کام میں فائدہ ہوسکے گا۔

**چوتھا ہفتہ:** بہت سے پیچیدہ مسائل حل ہونگے اور مالی پوزیشن میں بہتری کے امکان ہونگے۔ قسمت کا ساتھ رہے گا۔ جس سے شریک حیات اور شریک کار کے ساتھ تعلقات مستحکم رہیں گے اور غلط فہمیوں کے بادل چھٹ سکیں گے اور گھریلو ماحول خوشگوار ہوسکے گا۔ معاملات محبت مزید بہتر ہونے سے آپ خود کو فریش محسوس کریں گے۔ کام ملتوی ہوسکتے ہیں۔ سیر و سیاحت کے شوق میں اضافہ ہوگا۔

**سعد تواریخ:** 24,23,22,20,19,18 دسمبر **نحس تواریخ:** 31,10,9,8,6,5,4 دسمبر

